# کاغذی ہے پیرہن

عصمت چغتائی



پبلیکیشنز ڈویژن پٹیالہ ہاؤس، نئی دہلی

پہلی بار اکتوبر ۱۹۹۴ء - اشون، کارتک شک ۱۹۱۶ء



ISBN— 81— 230 —0269 - 6

KAGHZI HAI PAIRHAN
By Ismat Chughtai

PRICE: Rs. 65/ قیمت: روپے

ناشر: ڈائرکٹر پبلی کیشنز ڈویژن، وزارت اطلاعات و نشریات، حکومت ہند،
پٹیالہ ہاؤس، نئی دہلی ۱۱۰۰۰۱

سیلز ایمپوریا • پبلی کیشنز ڈویژن

- سپر بازار (دوسری منزل) کناٹ سرکس، نئی دہلی ۱۱۰۰۰۱
- کامرس ہاؤس، کریم بھائی روڈ، بلارڈ پائر، بمبئی ۴۰۰۰۳۸
- ۸، ایسپلینڈ ایسٹ، کلکتہ ۷۰۰۰۶۹
- ایل ایل۔ آڈی ٹوریم، ۷۳۶، انا سلئے، مدراس ۶۰۰۰۰۲
- بہار سرکار کوآپریٹو بلڈنگ، اشوک راج پتھ، پٹنہ ۸۰۰۰۰۴
- نزد گورنمنٹ پریس، پریس روڈ، ترِی وینڈرم ۶۹۵۰۰۱
- ۱۰۔ بی، اسٹیشن روڈ، لکھنؤ ۲۲۶۰۰۴
- اسٹیٹ آرکیالاجیکل میوزیم بلڈنگ، پبلک گارڈن، حیدرآباد ۵۰۰۰۰۴

# عرضِ ناشر

"کاغذی ہے پیرہن" کو کتابی شکل میں شائع کرتے ہوئے ہمیں خوشی ہو رہی ہے۔ مشہور ادیبہ عصمت چغتائی کی یہ نامکمل سوانح ہمارے رسالے "آجکل" میں مارچ ۱۹۷۹ء سے مئی ۱۹۸۰ء تک ۱۴ قسطوں میں شائع ہوئی ہے۔

موضوع کی مناسبت کے لحاظ سے "غبارِ کارواں" (خود نوشت) کو بھی اس میں شامل کیا جا رہا ہے۔ جو نومبر ۱۹۷۰ء میں "آجکل" میں شائع ہوا تھا۔

مصنفہ کا ارادہ تھا کہ سوانح عمری مکمل ہونے کے بعد وہ اسے ترتیب دیں گی اس لیے یہ قسطیں جیسے جیسے موصول ہوتی گئیں اسی طرح سے یہ "آجکل" میں شائع ہوتی رہیں۔ ارادہ کے باوجود نہ تو سوانحی حالات مکمل ہو سکے اور نہ انھیں ترتیب دیا جا سکا۔

ہماری درخواست پر مشہور نقاد جناب وارث علوی نے اس کی ایڈیٹنگ کی ذمہ داری قبول کی لیکن واقعات کو ترتیب دینا انھوں نے مناسب نہیں سمجھا۔ ان کے مشورے پر ہم اسے ویسے ہی اسی ترتیب سے ان کے دیباچے کے ساتھ شائع کر رہے ہیں۔

ہمیں امید ہے کہ اردو دنیا میں یہ سوانح نامکمل ہونے کے باوجود بھی مقبول ہوگی۔

ناشر

# فہرست

# دیباچہ

یہ نظریہ کہ فن پارے کی جمالیاتی قدر کے تعین میں فنکار کے ارادے اور سوانح کا استعمال نہیں ہونا چاہیے فن پارے کے قائم بالذات اور خود کفیل ہونے کے تصور سے فطری طور پر پیدا ہوتا ہے۔ لیکن یہ بھی حقیقت ہے کہ فن پارے کی معنوی تعلیقات فن کار کے لاشعور اور اجتماعی لاشعور اور اس کے ثقافتی ورثہ میں اتنی دور تک گئی ہوتی ہیں کہ ان کی تفہیم کے لیے فنکار کی زندگی، شخصیت، تاریخ اور ثقافتی پس منظر کا مطالعہ ناگزیر ہو جاتا ہے۔ تفہیم اور تحسین کا عمل فن پارے کی پوری ساخت اور بافت سے تعلق رکھتا ہے۔ یعنی فن پارے کی ہیئت کے مطالعہ کے بغیر معنی تک رسائی ممکن نہیں۔ گویا تفہیم معانی اپنی ارتقائی شکل میں ہیئتی تنقید ہی کا روپ اختیار کرتی ہے۔ تفہیم معانی کے اس پیچیدہ عمل میں فن پارے کی جمالیاتی قدر کا تعین بھی ہو جاتا ہے۔ یہ خیال بالکل غلط ہے کہ ہیئتی تنقید صرف تکنیک سے سروکار رکھتی ہے۔ ہیئت کے مطالعہ میں وہ حسب ضرورت شخصیت اور ثقافت دونوں کو حساب میں رکھتی ہے۔ یہی سبب ہے کہ فنکاروں کی زندگی میں دلچسپی آج بھی قائم ہے اور سوانح عمریاں اور سرگذشتیں لکھی اور پڑھی جاتی ہیں۔ ایلیٹ نے تو ہملٹ کے متعلق یہاں تک کہا ہے کہ ہملٹ کو سمجھنے کے لیے ہمیں شیکسپیئر کے متعلق اتنا کچھ جاننا پڑے گا کہ وہ خود اپنے بارے میں نہیں جانتا تھا۔

اسی لیے تفریحی ادب کے مقابلہ میں سنجیدہ ادب ایک زیادہ تربیت یافتہ، سوفسطائی اور دقت پسند ذہن کا مطالبہ کرتا ہے۔ یہ ذہن نہ صرف فن پاروں کا پرستار ہوتا ہے بلکہ اتنا ہی ان تنقیدوں کا دلدادہ ہوتا ہے جو ان پر لکھی گئی ہیں۔ اسی لیے بڑے فن پاروں پر لکھی گئی تنقیدیں

ان کے فن کا ایک حصہ بن جاتی ہیں۔

ہم سمجھتے ہیں حقیقت پسند فنکار کا فن زیادہ تر اس کے شخصی تجربات اور گرد و پیش کے مشاہدات پر مبنی ہوتا ہے۔ لہٰذا اس کی زندگی اور زمانہ کا مطالعہ اس کے آرٹ کے حقیقی سرچشموں کا سراغ بن جاتا ہے۔ سوانح، تاریخ اور ماخذات سے ایک باشعور نقاد کیا کام لیتا ہے اس کی بہترین مثال جیمس جائیس کے سوانح نگار رچارڈ ایلمین میں ہمیں ملتی ہے ـــــ ایلمین کی ذات میں سوانح نگار اور نقاد کا ایسا خوبصورت امتزاج ہے کہ جائیس کی زندگی اور اس کا آرٹ قدم سے قدم ملاکر چلتے ہیں۔ اس کی شخصیت اور زندگی کی ہر تفصیل اس کے فن کے کسی نہ کسی پہلو کو متوثر کرتی ہے۔ جائیس کے مشہور افسانے The Dead کے تجزیہ میں اس نے کرداروں کا سراغ جائیس کے حقیقی دوستوں اور رشتہ داروں میں لگایا ہے۔ افسانہ کے شہر، شہر کے راستوں، مکانوں، ہوٹلوں، کا تعین کیا ہے، یہاں تک کہ افسانہ کے آخر میں برف باری کے بے مثال بیان میں دوسرے مصنفین کی اسلوبی خصوصیات کے اثرات کا کھوج بھی لگایا ہے۔ تشکیل افسانہ کے مختلف مراحل کا یہ پورا بیان افسانہ جتنا نہیں تو اس سے کم ہوش ربا نہیں۔

کہنے کا مطلب یہ کہ ادب کا تنقیدی مطالعہ فنکار کی شخصیت، زندگی، خاندان اور معاشرے کے علم سے بے بہرہ نہیں رہ سکتا۔ اس نظر سے دیکھیں تو عصمت چغتائی کی خود نوشت سوانح عمری "کاغذی ہے پیرہن" عصمت کی زندگی اور شخصیت کے مطالعہ میں کلیدی حیثیت رکھتی ہے۔ اس کے کل ۱۴ ابواب رسالہ "آج کل" میں مارچ ۱۹۷۹ء سے مئی ۱۹۸۰ء تک چھپتے رہے۔ اس سلسلہ کو "مسلسل ناول" کا توصیفی نام پانچویں قسط اور بعد کی ایک دو قسطوں میں دیا گیا۔ سوائے پہلے باب کے باقی کے تمام ابواب پر عنوانات دیے گئے ہیں پہلے باب کے ایک بلاک میں کتاب کا انتساب ہے۔ دوسرے باب کے ایک بلاک میں مندرجہ ذیل عبارت ملتی ہے۔ جو اس تصنیف کی نوعیت کو اجاگر کرتی ہے۔

> "دوسرا باب بھیج رہی ہوں۔ میں اپنی یادداشت اور خاندان کے لوگوں کی زبانی سنی سنائی باتوں کو جنھوں نے مجھے متاثر کیا اور ہر ایک طبقہ کی اُلجھنوں، نئے سوالوں اور ان کے حل کے مسائل ـــ سب ایک عجیب الجھی ہوئی سی چیز ہے۔ جو چیز جب بھی تیار ہو جائے گی بھیجتی رہوں گی۔ اسے مختلف عنوان سے چھپنے دیجئے۔ تسلسل بعد میں ایڈٹ کرتے وقت قائم

ہو جائے گا۔"

یہ تسلسل قائم نہیں ہو سکا کیوں کہ عصمت کی زندگی میں کتاب کو ایڈٹ کرنے کا موقع نہیں آیا۔ میرا خیال ہے اگر وہ ایڈٹ کرتیں بھی تو تسلسل محض واہمہ ہی رہتا۔ بہر حال جس ترتیب سے ابواب شائع ہوئے ان میں جو بھی تسلسل مل جائے اسے غنیمت سمجھنا چاہیے۔ جیسا کہ ذکر ہوا اسے مسلسل ناول بھی کہا گیا ہے لیکن اسے بطور ناول یا خود نوشت سوانحی ناول پڑھنا بھی مشکل ہے کیوں کہ اس کے تمام کرداروں کے نام اور انھیں پیش آنے والے واقعات حقیقی ہیں یہ صریحاً خود نوشت ہے گو اس کی واقعہ نگاری اور کردار نگاری میں ناول نگاری کی تکنیکوں اور اسالیب کا استعمال ہوا ہے جو بالکل فطری ہے کیونکہ سوانح کو ناول کے ڈھنگ سے لکھا جا سکتا ہے۔

ایک مکمل آپ بیتی میں عموماً پیدائش سے لے کر دم تحریر تک کے واقعات کا احاطہ کیا جاتا ہے۔ زیر نظر کتاب میں یہ دونوں باتیں نہیں ہیں۔ کتاب کا زمانی وقفہ عصمت کے گریجویٹ ہونے اور اسکول میں ملازمت اور لحاف پر مقدمہ کے زمانہ تک یعنی صرف چند برسوں پر مشتمل ہے۔ بچپن کے واقعات شمن کے کردار کے ذریعہ "ٹیڑھی لکیر" میں بیان ہوئے ہیں جو صحیح معنی میں خود نوشت سوانحی ناول ہے۔ بچپن کے واقعات کا ذکر زیر نظر کتاب میں شامل ایک اور مضمون میں ہوا ہے جو انھوں نے "آج کل" کے سلسلہ مضامین میں "غبار کارواں" کے تحت لکھا تھا۔ یہ مضمون بھی بہت خوبصورت اور دلچسپ ہے۔ اس کے علاوہ عصمت اپنے انٹرویوز اور قلمی خاکوں میں بچپن کے واقعات کا ذکر کرتی رہی ہیں لہٰذا ان کا اعادہ نہ کرکے وہ تکرار کے عیب سے بچ گئی ہیں۔

اب رہا یہ سوال کہ اگر کتاب کے زمانی عرصہ کو ۱۹۹۰ء تک پھیلایا جاتا تو کیا یہ زیادہ دلچسپ اور کارآمد بن سکتی تھی۔ میرا خیال ہے کارآمد تو ہوتی لیکن شاید دلچسپ نہ بنتی۔ کارآمد اس معنی میں کہ ترقی پسند تحریک، روس اور چین کے سفر، عصری واقعات اور فلمی دنیا کی جھلکیاں اس کی دستاویزی اہمیت میں اضافہ کرتیں، لیکن ساتھ ہی یہ خدشہ بھی پیدا ہوتا کہ صحافتی مواد بڑھ جاتا اور بالخصوص ان واقعات کا ذکر ہوتا جو ہم عقیدہ ہم عصروں میں مشترک ہوتے ہیں۔ ان پر عصمت کی رائے زنی کے مختلف طریقوں سے بھی ہم ان کے مضامین اور انٹرویوز کے ذریعے سے واقف ہیں۔ اس لیے میں نے شبہ ظاہر کیا کہ خود نوشت کو زمانی عرصہ پر دور تک پھیلانے سے شاید وہ دلچسپ نہ بنتی۔

تو کیا کتاب کی موجودہ صورت عصمت کی شعوری کاوش کا نتیجہ ہے۔ میرا خیال ہے کہ کتاب ایک خاص ذہنی کیفیت کے تحت لکھی گئی ہے۔ یہ کیفیت پوری کتاب میں موجود ہے۔ یہ کیفیت اپنے

خاندان کے بھولے بسرے افراد اور واقعات کو محبت بھرے دل سے یاد کرنے کا نتیجہ ہے۔ یہ یادیں اتنی شخصی ہیں کہ غیر شخصی واقعات، خارجی دنیا کے جھمیلوں کا، دوسرے ملکوں کی سیاست کا اور ادبی اور فلمی دنیا کی دوسری نامور ہستیوں کا ذکر شاید تحریر کے اس آہنگ کو جو ایک خاص ذہنی کیفیت کی تخلیق سے مضروب کرتا۔ عصمت کی طبیعت اس طرف آتی ہی نہیں اور اس کا خوشگوار نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ "کاغذی ہے پیرہن" تکرار اور اطناب، صحافتی مواد، بھرتی کی باتوں، اکتانے والی رائے زنی اور تھکانے والے باتونی پن سے بچ جاتی ہے۔

اور سچ بات یہ ہے کہ "کاغذی ہے پیرہن" عصمت چغتائی کی "یادوں کی بارات" ہے۔ وہ کہہ چکی ہیں کہ وہ اپنی یادداشت اور خاندان کے لوگوں کی زبانی سنی سنائی باتوں کو جیسے جیسے انھیں یاد آتا جائے گا، جیسا ان کا جی چاہے گا قلم بند کرتی جائیں گی۔ اور انھوں نے یہی کیا۔ نہ تسلسل کی پروا کی نہ اسے ناول بنانے کی۔ اور یہ بھی ان کے حق میں اچھا ہی ہوا۔ دراصل اس کتاب کا پورا مواد خود نوشت ہی کے لیے مناسب ہے۔ اسے ناول بنائے جائیں تو ناول تو بنتا نہیں اور خود نوشت بھی ہاتھ سے نکل جاتی۔ دراصل حقیقی کرداروں اور سچے واقعات کا دباؤ تخیل پر اتنا زیادہ ہے کہ انھیں افسانوی کرداروں اور حقائق میں بدلا نہیں جا سکتا۔ پھر یہاں حقیقت افسانہ سے زیادہ حیران کن ہے خصوصاً بچھو پھوپھی کا کردار جس پر عصمت نے ایک افسانہ لکھا۔ دوسرے واقعات اور کرداروں پر عصمت نے افسانے نہیں لکھے تو اس سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ واقعات چاہے اتنے ڈرامائی اور حیرت ناک کیوں نہ ہوں سب کے سب افسانوں میں نہیں ڈھلتے۔ اور عصمت نے عقلمندی کی کہ انھیں افسانہ نہیں بنایا گو ان کے بیان نے افسانہ کا لطف پیدا کر دیا۔

بصورتِ موجودہ "کاغذی ہے پیرہن" ایک انوکھے اور دلچسپ خاندان کے طور طریقوں، عادات و عقائد، رسم و رواج، ہٹ دھرمیوں، نفرتوں اور محبتوں کی عجیب و غریب داستان بن گئی ہے۔

اور حقیقت یہ ہے کہ مرزا نسیم بیگ چغتائی اور ان کے بھائی اور بہنیں اور خود ان کے دس بچے، بھانجے بھتیجے، اور نہ جانے کس کس کے ماموں ممانیاں، خالو خالائیں، پھوپھا پھپھیاں اور ان کی اولادیں، بے شمار نوکروں اور ان کے کنبوں پر مشتمل یہ خاندان ایک آبائی چغتائی قبیلہ کی مانند ہی نظر آتا ہے جس کے افراد آگرہ، علی گڑھ، بریلی، لکھنؤ، دہلی، جودھپور، سانبھر، سوجت، جاورا، اور نہ جانے کہاں کہاں ہمہ وقت آمد و رفت کرتے رہتے ہیں۔ سب کی رگوں میں چنگیزی خون ہے جل

کے سبب اکثر گھریلو جھگڑوں میں بھی تاتاریوں کی یلغار کی یاد تازہ ہو جاتی ہے۔ اس خاندان میں پنپنے اور جوان ہونے کے لیے قدرت نے اس کے افراد کو ایک غیر معمولی حسین ظرافت سے نوازا ہے۔ ایک دوسرے کو ستاتے ہیں، بلکہ رلاتے ہیں تو ہنستے ہیں، زخم لگتے ہیں تو ہنستے ہیں۔ پھیپھڑوں میں کیڑے پڑتے ہیں تو ہنستے ہیں۔

عصمت کی شخصیت کا سب سے دلنواز عنصر یہی حسین ظرافت ہے ظرافت ہی اس کے طنز کو معتدل بناتی ہے اور اس کے زہر کا تریاق بنتی ہے عموماً سرگذشتوں میں بزرگوں کے کارناموں ان کے اعمالِ صالحہ اور ان کی ثقہ شخصیتوں کا دل پر رعب طاری کرنے والا بیان ہوتا ہے ——— لیکن عصمت تو ان لوگوں میں سے ہے جو بتوں کو توڑتے ہیں تو وہ پرستش کے قابل لگتے ہیں کیونکہ ان کی بنیادی انسانیت سامنے آتی ہے جو ہمارے دلوں میں ہمدردی اور محبت کے جذبات پیدا کرتی ہے۔ عصمت نے تو واقعی اس کتاب میں لنکا ڈھائی ہے، کسی کو نہیں بخشا، سب راز طشت ازبام کیے ہیں۔ اور دراصل خاندان کے Scandals راز بھی کہاں ہوتے ہیں دیر سویر سبھی کے علم میں آتے ہیں۔ یہ کتاب بہت تلخ، بہت ترش، بہت سفاک، بہت دل شکن بن سکتی تھی اگر لیڈی چنگیز خاں دقیانوسیت توہمات، خاندانی پندار، ضد اور ہٹ دھرمیوں پر اپنے زہر میں بجھے ہوئے تیروں کی بوچھاڑ کرتیں، لیکن اب ان یادوں میں شام کی خنکی پیدا ہو چکی ہے بیتی محبتیں یاد آتی ہیں۔ جو بھی لوگ تھے انسانی رشتوں میں جیتے تھے۔ لاگ اور لگاؤ کے ہیر پھیر تھے کشش بھی تھی اور کشیدگی بھی۔ عصمت کے بیان میں بے لاگ حقیقت نگاری ہے لیکن کلبیت نہیں۔ خوش طبعی ہے چڑچڑاپن نہیں۔ اور سب سے بڑی چیز تو وہ بے پناہ محبت ہے جو ایک عورت اپنے خاندان کو دے سکتی ہے۔

عصمت دل کی صاف، محبت اور ماتا سے بھری ہوئی نہایت ذہین۔ ہوشیار، جرأت مند اور بے باک خاتون تھیں۔ ایک چیز جو ان میں سرے سے ناپید تھی وہ سماج کا، مرد کا، اور طاقت کا خوف تھا۔ وہ عورتوں کی بے وقوفیوں، مردوں کی حماقتوں، پڑھے لکھوں کی جہالتوں اور دولتمندوں کی ذہنی تہی مائگی سے اچھی طرح واقف تھیں۔ وہ زندگی کی مسرتوں کی طلب گار اور ظلم، تشدد، سفاکی، جبر اور ناانصافی کے خلاف سدا مصروف پیکار رہتی تھیں وہ Feminist بنے بغیر آزادیٔ نسواں کی علمبردار تھیں۔ وہ مرد کو دیکھ کر چراغ پا اور عورت کو دیکھ کر نمناک نہیں ہوتی تھیں۔ انھوں نے عورت پر مرد کی چیرہ دستی کی داستان سنائی لیکن عورت پر عورت کے ظلم کی پردہ پوشی نہیں کی۔ نہ ہی مرد میں عورت کی اور عورت میں مرد کی فطری جنسی دلچسپی کی قدر کم کی عیاری، ریاکاری، سمجھوتہ بازی سے بیزار

وہ ایک ایسی خاتون تھیں جن کی خوش طبعی، فراخ حوصلگی، رواداری اور وسعت قلب نے ان کی شخصیت کی دل رُبائی کو دو بالا کر دیا تھا۔ وہ جن سماجی اور خاندانی حالات میں پروان چڑھیں ان میں ڈرپوک اور سعادت مند نہیں بلکہ سرکش اور باغیانہ شخصیت کی ضرورت تھی جو عصمت کے لیے فطری تھی کیوں کہ ان کی رگوں میں چنگیزی خون بہتا تھا اور بہت سے بھائیوں کی چھوٹی بہن ہونے کے سبب وہ لڑکیوں کے ساتھ گڑیاں نہیں بلکہ لڑکوں کے ساتھ لڑکوں ہی کے کھیل کھیلتی تھیں۔

اس سرگزشت میں جو کردار ابھر کر سامنے آتے ہیں ان میں عصمت کے والد مرزا نسیم بیگ کا کردار ایک قبائلی سردار کی شان رکھتا ہے۔ ماں کے کردار میں زمین کی وسعت ہے جس کی آغوش میں اپنے اور دوسروں کے ڈھیروں بچے پل کر جوان ہوئے ہیں۔ اس کتاب کا ایک دلچسپ پہلو میں سے بھائی کی محبت اور نتیجتاً پھوپھی اور بھتیجوں کے رشتہ کی ترجمانی ہے مثلاً عصمت کا ماموں زاد بھائی جگنو اسی گھر میں بڑا ہوا۔ وہ گھر کے تمام بچوں میں جو شیطان کے پرکالے تھے، ایک سیانا سمجھدار اور بردبار لڑکا تھا۔ دیکھنے میں بھی خوبصورت اور ہماری عصمت بی بی کا پہلا پیار۔

"مجھے جگنو ہمیشہ بہت پیارے تھے۔ اگر ان سے میری شادی ہو جاتی تو میں ایک نہایت پتی ورتا بن جاتی۔ مجھے دراز قد مرد پسند تھے اور وہ گھر میں سب سے اونچے نکلتے تھے آج میں اپنی کہانیوں کے ہیرو کو پرکھتی ہوں تو انھیں بالکل جگنو پاتی ہوں۔ جگنو کے دل کا حال میں وثوق سے نہیں بتا سکتی ہوں مگر میں نے ہمیشہ انھیں اپنا رومانی ہیرو مانا۔"

غور طلب بات یہ ہے کہ عصمت اگر پتی ورتا بن جاتیں تو افسانہ نگار نہ بن سکتیں اگر بنتیں بھی تو دوسری قسم کی جن کے افسانوں کے کاشانہ میں جگنو ہی کی روشنی ہوتی۔ خود عصمت کو اس بات کا احساس تھا۔ وہ لکھتی ہیں :

"وہ ایک نہایت کامیاب ڈاکٹر، بہترین شوہر، اچھے باپ اور اب تو ماشاء اللہ نانا اور دادا بھی بن گئے ہیں۔ اگر میری شادی ان سے ہو جاتی تو وہ مجھے مٹی کا تودہ بنا دیتے اور ساری سیمابیت ختم ہو جاتی میری سمجھ بوجھ پر ایک بھاری سا تالا بن کر جم جاتے۔"

اس کتاب کا دوسرا جاندار کردار بھی پھوپھی ہی کا ہے اور وہ ہیں عصمت کی سگی پھوپھی — بچھو پھوپھی، اردو افسانہ کا شہرۂ آفاق کردار۔ مرزا نسیم بیگ کی یہ بہن اندر سے اتنی جلی بھنی اور تلخ کیوں

تھیں اس کا جواب افسانہ نہیں دیتا لیکن کاغذی ہے پیرہن میں مل جاتا ہے جس کے تیسرے اور چوتھے باب میں جن کے عنوانات "تصادم" اور "ادھوری عورت" ہیں۔ بچھو پھوپھی کی زندگی اور کردار کا ہوش رُبا بیان ملتا ہے۔ حالات کی ستم ظریفی نے بچھو پھوپھی کے وجود کو زہر سے بھر دیا تھا جو ان کی زبان سے طنز طعنہ اور کوسنوں سے ظاہر ہوتا۔ کوسنے دوسروں کے لیے اتنے نہیں تھے جتنے اپنوں کے لیے تھے خصوصاً ان کے بھائی اور عصمت کے والد مرزا قسیم بیگ کے لیے۔ ان میں دل کی آگ کم اور بھڑاس کی کیفیت زیادہ تھی۔ نفرت بناوٹی تھی، محبت سچی تھی۔ یا یوں کہیے کہ وقت نے نفرت کی شدت ختم کردی تھی زبان میں ڈنک رہ گیا تھا لیکن زہر نہیں تھا۔ بہن کے کوسنے بھائی کو نہیں لگتے کیوں کہ وہ ماں کے دودھ میں دُھلے ہوتے ہیں۔

سچ بات یہ ہے کہ اس کتاب کا مطالعہ ایک انوکھے چغتائی خاندان کے طور طریقوں اور کش مکشوں اور رنگ برنگے کرداروں سے واقف ہونے کا ایسا موقع فراہم کرتا ہے کہ لگتا ہے کہ ہم زندگی کے ایک بڑے تجربے سے دوچار ہوئے ہیں کتنی خود نوشتیں تخلیق کے اس بلند مقام کو پہنچ پائی ہیں؟

جودھپور، سانبھر، سوجت اور جاورا ــــــ راجستھان کے ان چھوٹے شہروں کی سماجی اور تہذیبی زندگی کی آئینہ داری اس تصنیف کا امتیازی وصف ہے مثلاً سوجت کی بال ودھواؤں کا ذکر لیجیے۔ بیوہ کی شادی کا کوئی رواج نہیں تھا۔ ستی کی رسم کے ختم ہونے کے ساتھ ان ودھواؤں کی تعداد میں اضافہ ہوگیا۔ جب وہ جوان ہوجاتیں تو کسی عہدے دار یا جاگیر دار سے تعلق ہوجاتا جس پر ان کے عہدوں اور دولت کی وجہ سے کوئی انگشت نمائی کی جرأت نہ کرتا۔ ان کے بچے راج گولے کہلاتے تھے۔ محل کی ڈاکٹرنیاں جناتی تھیں اور بچہ وہیں پلتا تھا۔ ناجائز بچوں کو مارنے کی کوئی ضرورت نہ تھی نہ لڑکی کے ساس سسر یا والدین لڑکی کو کچھ کہتے تھے۔ بچہ جس کا جی چاہے محل میں پہنچا دے۔ کچھ انعام ہی ملتا تھا۔ ان بچوں کی بڑی اچھی طرح دیکھ بھال ہوتی تھی۔ ان کے الگ اسکول تھے اور ملٹری کی ٹریننگ کے بعد راج گولا پلٹن میں بھرتی ہوجاتے تھے۔ یہ پلٹن عموماً مہاراج کی سالگرہ یا کسی شادی کے موقع پر نکلتی تھی اور اس میں ایک ایک جوان مردانہ وجاہت کا نمونہ تھا۔ راج گولے کے معنی ہیں راجہ کے بیٹے یا متبنّیٰ (لے پالک)۔ اس قسم کی لڑکیاں بھی بڑے لاڈ سے پالی جاتی تھیں۔ اور مہارانی کی ڈاوڑیاں کہلاتی تھیں۔ کہنے والے کہتے تھے ان کی آپس میں نہ شادیاں ہوسکتی ہیں نہ تعلق۔ کیوں کہ کون جانے آپس میں ان کا بھائی بہن کا رشتہ ہو۔ ڈاوڑیوں کی شادی کا کبھی کوئی قصہ نہیں

سُنا ـــــ ویسے عموماً بیوہ لڑکیاں اغوا بھی ہوتی تھیں کسی کے ساتھ بھاگ بھی جاتیں سُنا تھا کراچی میں ان کی بڑی مارکیٹ تھی۔ وہاں کے وڈیرے جوان تندرست لڑکیاں شوق سے خریدتے تھے اور وہاں سے وہ مرکری نکلتی تھیں۔

کیا کسی سماجی تحقیق میں آپ کو یہ باتیں جاننے کو ملی تھیں۔ اور عصمت کا بیان دیکھیے۔ کیسے تضادات کو آہنگ میں بدلتا ہے۔ ایک سسٹم کے لیے رواداری ہے لیکن ان حالات کے لیے نہیں جنھوں نے سسٹم کی ضرورت پیدا کی۔ یہ پورا مواد قرۃ العین حیدر کی ناولوں کے کام آسکتا ہے۔ دلچسپ سوال یہ ہے کہ عصمت نے اس مواد سے کوئی تخلیقی کام کیوں نہیں لیا۔ وجہ شاید یہ ہو کہ رسم و رواج، تہذیبی رنگ آمیزی اور تقدیر کی گردشوں میں قرۃ العین حیدر کی مانند عصمت کو دلچسپی نہیں تھی یعصمت کی سفاک حقیقت نگاری غیر منصفانہ رسوم کی المناکیوں کے ذکر میں تلافیٔ حیات کے دلاسوں کو قبول نہیں کرتی۔ عصمت کے فن پر غور کرتے وقت اس نکتہ کو بھی نظر میں رکھنا چاہیے کہ باوجود اس کے کہ ان کا سماج کا مشاہدہ وسیع تھا انھوں نے اپنے سماجی افسانوں کو سماجیاتی نہیں بننے دیا۔ وہ اپنے تخلیقی تخیل کو دستاویزی یا تاریخی بننے نہیں دیتیں۔

'کاغذی ہے پیرہن' میں راجستھانی زندگیوں کی اتنی رنگا رنگ اور معنی خیز جھلکیاں ہیں کہ دل میں بار بار یہ خواہش پیدا ہوتی ہے کہ کاش اس کے پس منظر میں انھوں نے کوئی ناول لکھا ہوتا۔ بیوہ بانیوں اور ان کے راجستھانی لباس کا ذکر تو اتنا خوبصورت ہے کہ تصویر آنکھوں کے سامنے گھوم جاتی ہے۔ اسی طرح شاہی شمشان کے بیان میں دیواروں پر ان رانیوں اور داسیوں کے ہاتھوں کے نشانات کا ذکر جو راجہ کے ساتھ چتا پر پھونکی گئیں۔ مارواڑی عورتوں کا بھڑک دار لباس جس کا رنگ مہینوں کھلا رہتا اور جب تک تار تار نہ ہوجاتا بدلا نہ جاتا۔ عورتوں کا تال پر جاکر کپڑے اتار کر کپڑے دھونا۔ مرد پلٹ کر بھی نہ دیکھتے۔ عورتوں کا جسم کوئی عجوبہ نہ تھا۔ عورتوں کی آوازوں کا سریلا پن، ان کے گیت، سروں میں غضب کا سوز اور اداسی، ایک عجیب سی تنہائی کی پکار، میٹھا میٹھا غم، چلچلاتی دھوپ میں سپیروں کا ناچ، رات کی خاموشیوں میں کٹھ پتلیوں کا تماشہ۔ جودھپور کے شیر و شکر مسلمان، مسلمان جو معتبر عہدوں پر فائز تھے اور صلح پسند میاں بھائی کہلاتے تھے۔ نہ جانے کب برقع غائب ہوگیا۔ باہر نکلتے وقت ہندو عورتوں کے رواج کے مطابق سب شریف گھرانوں کی بیویاں چادر اوڑھتی تھیں عظیم بیگ کا راجپوتوں کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا تھا۔ اس لیے ہر وقت راجپوتی آن بان کا ذکر رہتا۔ عظیم بیگ اپنے بچوں کو بھی موہن سنگھ، سوہن سنگھ اور مکھن سنگھ کے نام سے پکارتے تھے۔

اس خودنوشت میں عظیم بیگ کے کردار کی کچھ دلچسپ جھلکیاں سامنے آتی ہیں مثلاً شاہد احمد دہلوی سے عظیم بیگ کے گہرے مراسم تھے۔ شاہد احمد کے والد ڈپٹی نذیر احمد کی کتاب "امت کی مائیں" کے خلاف مسلمانوں میں بڑا غم و غصہ تھا۔ اس پر پابندی لگادی گئی تھی۔ شاہد احمد بھی نچلے کہاں بیٹھتے تھے پھر کتاب چھاپ دی پھر احتجاج ہوا۔ اب شاہد احمد کی یاری کے لیے عظیم بیگ میدان میں کود پڑے اور انھیں چوری کا راستہ دکھایا۔ یعنی لکھا کہ کتابیں انھیں بھیج دی جائیں۔ ریاست جودھپور خود مختار ہے اور برٹش سرکار کی لگائی ہوئی بندشوں پر یہاں عمل نہیں کیا جا سکتا۔ میں اس کتاب کی حفاظت کروں گا دیکھتا ہوں مجھے کون روکتا ہے۔

روکنے والے نکل ہی آئے۔ ان کا تانگہ روکا اور خوب پٹائی کی۔ دوسرے دن اخبار میں نکلا کہ جودھپور میں برٹش قانون نہ چل سکے، لیکن اسلام جودھپور میں بھی زندہ ہے اور مسلمانوں نے ابھی چوڑیاں نہیں پہنی ہیں۔

دراصل عظیم بیگ کا کردار تو ایسا ہے کہ اک ذرا چھیڑیے، پھر دیکھئے کیا ہوتا ہے۔ ہوتا کیا پوری خودنوشت پر چھا جاتا۔ عصمت نے بڑی سوجھ بوجھ سے کام لیا اور اسے قابو میں رکھا۔

اپنے افسانہ "لحاف" کے مقدمہ کے سلسلہ میں عصمت شاہد احمد دہلوی کے ساتھ ہی لاہور گئی تھیں اور وہ مہمان بھی بنیں تو کس کی؟ میاں ایم اسلم کی۔ "گناہ کی راتیں" کے مصنف کو لحاف پر سخت اعتراضات تھے۔ عصمت نے ان کے مردانہ پندار کو جس طرح پاش پاش کیا ہے وہ پڑھنے سے تعلق رکھتا ہے۔ مرد کے فکری حصاروں پر یہ حملہ ایک نئی عورت کی نشاندہی کرتا ہے۔ زندگی میں، ادب میں، سماج میں کتنا ہو کس کو کس کا تھا جسے عصمت چلا لینے کو رضامند نہیں تھیں۔

اس نئی عورت کے خدوخال کی شناخت کے اشارے پوری کتاب میں بکھرے پڑے ہیں مثلاً جاورہ کے نواب صاحب کے یہاں عصمت چند مہینوں کے لیے ان کی لڑکیوں کو پڑھانے پر مامور تھیں۔ وہ تو کہیے نواب صاحب کے کسی ایک بیٹے کی بہو بنتے بنتے بچ گئیں۔ ایک جدید تعلیم یافتہ خود مختار عورت اور ایک سڑے ہوئے جاگیردارانہ نظام کا تضاد یہاں ابھر کر سامنے آتا ہے۔ بھلا عصمت کا آزاد، شگفتہ، اور زندگی کے ولولوں سے گونجتا ذہن، حقہ پیتے نواب، ان کے محل کی اداس دیواروں، ان کے کاہل لڑکوں اور بے مصرف زندگی گزارتی کم علم، بھی ہوئی لڑکیوں کو کیا قبول کرتا۔ جاورے کے نواب صاحب تو محض علامت تھے ایک پورے طریقۂ زندگی کی جو انحطاط کا شکار تھا اور جس سے جدید ذہن اس طرح بدکتا تھا گویا وہ حنوط زدہ لاش ہو۔ عصمت کے یہاں اس

شدید ردِّ عمل کا علامتی اظہار سونے کی اگالدان میں ہوا ہے۔ ذرا سوچیے تو کہ اگر عصمت کی شادی نوابی خاندان میں ہوجاتی تو عصمت کیا کرتیں۔ انہی کے الفاظ میں سنیے : "میں نے کبھی سونے کی اگال دان" میں نہیں تھوکا۔ جاتے ہی پہلا کام یہ کروں گی کہ غلاموں کو سونے کا اگالدان حاضر کرنے کا حکم کروں گی اور جب اگالدان حاضر کی جائے گی تو میں پٹاک سے تھوک دوں گی۔"

یہاں پوری جاگیردارانہ تہذیب مع اس کے کھوکھلے تکلفات اور دکھاووں کے، نااہلیت، کاہلیت اور پژمردگی کے عصمت کے طنز کا ہدف ہے۔ جب عصمت کا سابقہ نو دولتیوں سے پڑا تو ان کے ذہن دولت کے دکھاووں اور اندرونی خالی پن کو عصمت نے اسی طرح بے نقاب کیا۔ مڈل کلاس کی گھٹن، محدود اور پابند زندگی، اور حیات دشمن اخلاقیات کا بھی انھوں نے پردہ چاک کیا۔

دراصل عصمت زندگی میں آزادی، شگفتگی، کام، ذمہ داری، تعلیم اور چھوٹی موٹی مسرتوں اور ولولۂ حیات اور تخلیقی نشاط آفرینیوں کی قائل تھیں۔ عصمت نے خود اپنے آپ کو بنایا تھا۔ اپنے بل بوتے پر تعلیم حاصل کی تھی۔ اور اپنی کارکردگی کا آغاز لڑکیوں کے اسکول میں بطور پرنسپل کیا تھا یعنی ملازمت میں بھی عورتوں کی تعلیم کا آئیڈیل در پیش رہا۔ دراصل عصمت کی نسل کے سبھی لوگوں کے ذہن آزادی، سماجی خوش حالی، پچھڑے طبقوں کی سماج سیوا اور عورتوں کی تعلیم اور حریت کے آدرشوں سے تابناک تھے۔

بریلی کے جس اسکول سے عصمت نے اپنی ملازمت کا آغاز کیا اس میں چند طالبات، ایک کلاس روم، ایک آفس کا کمرہ اور پرنسپل کی رہائش گاہ تھی جو ہاسٹل کے کام بھی آتی۔ اس ہاسٹل میں جو چار پانچ لڑکیاں رہتی تھیں ان میں ٹرینی کی لڑکیوں کے علاوہ خود عصمت کی بھانجیاں بھتیجیاں تھیں غرض کہ جو ماڈرن عورت ہندوستان میں پیدا ہورہی تھی وہ آزاد تو کیا ہوتی۔ گھر کی، خاندان کی سماج کی اور پورے طبقۂ نسواں کی ذمہ داریاں اس کے کندھوں پر تھیں۔

علی گڑھ میں شیخ عبداللہ، ان کی بیگم عالیہ آپا اور ان کی بیٹی ڈاکٹر رشید جہاں مسلمانوں میں تعلیم نسواں کے علمبردار تھے۔ ان کے یہاں جن لڑکیوں کو پناہ ملتی تھی وہ کیسی بپتاؤں سے گزر کر آتی تھیں ان کا دل ہلا دینے والا بیان عصمت نے کیا ہے۔ دراصل عورتوں سے ناانصافیوں، ان پر ظلم، اور ان کی دُردشاؤں کے ایسے ایسے واقعات اس کتاب میں بیان ہوئے ہیں کہ ہم سمجھ سکتے ہیں کہ عصمت کا ذہن جو کچھ بنا وہ کیوں اور کیسے بنا۔ ہم سمجھتے ہیں کہ عصمت کے یہاں بغاوت جدید تعلیم کا عطیہ تھی۔ ہم یہ بھول جاتے ہیں کہ بغاوت کی یہ چنگاریاں ظلم و جبر کی اس سنگ باری سے پھوٹی تھیں جس کا ہدف

ہندوستانی عورت تھی۔

رشید جہاں عصمت کا آئیڈیل تھیں لیکن رشید جہاں کا ذکر اس کتاب میں بہت زیادہ نہیں۔ البتہ "انگارے" کی اشاعت پر جو ہنگامہ پورے ملک میں پیدا ہوا اور علی گڑھ میں خصوصی طور پر جس کا ہدف رشید جہاں تھیں کیوں کہ اس میں ان کا افسانہ شامل تھا۔ اس کا تاریخی بیان اس کتاب میں ملتا ہے۔ اسی طرح ان مشکل حالات میں تعلیم نسواں کی ذمہ داری اٹھانے والے لوگوں کی دشواریوں، عجیب و غریب ٹرسٹیوں کے مضحکہ خیز تجربات، اور ایک اسکول ٹیچر کی آزمائشوں کے بیان میں عصمت کے قلم نے جو گل کھلائے ہیں ان کے سبب یہ ابواب زعفران زار بن گئے ہیں۔

عصمت ہماری بہت مقبول، بہت مشہور، ایک جغادری مصنفہ ہیں۔ لیکن ان کی صحیح قدر آج بھی پہچانی نہیں جاتی۔ دقیانوسی ادیبوں کا ایک بڑا حلقہ ہے جو آج بھی انھیں محض "لحاف" اور "تل" کی مصنفہ کے طور پر جانتا ہے۔ وہ ان کی بے باکی اور بغاوت سے خوش نہیں ہے۔ اس پر ستم ظریفی یہ ہوئی کہ اردو تنقید نے ان پر جس توجہ کی وہ مستحق تھیں وہ توجہ نہیں کی۔ انھیں ایک بھی ایسا معتبر نقاد نہیں ملا جو انھیں سمجھ اور سمجھا سکے اور ان کے فن کی بلندیوں کا احاطہ کر سکے۔

میرا خیال ہے کہ "کاغذی ہے پیرہن" کی کتابی صورت میں اشاعت سے عصمت کی شخصیت میں ایک نئی دلچسپی کا آغاز ہوگا اور اگر اس کا مطالعہ صحیح ڈھنگ سے کیا گیا تو ان کے متعلق بہت سی غلط فہمیوں کا ازالہ بھی ہو جائے گا کیوں کہ ان صفحات سے عصمت کا جو کردار ابھرتا ہے وہ اپنے پیروں پر آپ کھڑی ہونے والی، جدید تعلیم یافتہ عورت کا کردار ہے جو مردانہ برتری کے تعصبات عورت کی طرف مذہبی تنگ نظری کی زائیدہ افترا پردازیوں، دقیانوسیت، لکیر کی فقیری، رسم و رواج کی غلامی، جہالت، غربت، اور توہمات کی ماری ہوئی ہماری دیمک زدہ زندگی کے کسی ایک پہلو سے بھی سمجھوتہ کرنے کو تیار نہیں۔ جاگیردارانہ اور مہاجنی تمدن کے دکھاوے، زیورات میں لدی پھندی جاہل بے وقوف عورتیں، بچوں کی نگہداشت سے بے پروا بڑے کنبے، ادھر ادھر ہاتھ مارنے والی جنسی آوارگی، طبقاتی، نسلی اور جنسی تفوق کی باتیں، ظلم، جور، جبر اور استحصال، فرقہ وارانہ تشدد، جنگ کی سیاست ــــ ان سب کے خلاف عصمت کی بغاوت قطعی، حتمی اور شوریدہ سر تھی۔ جب دوسرے باغیوں کے سر جھک گئے تب بھی عصمت کا بانکپن قائم رہا۔

جب عصمت نے لکھنا شروع کیا تھا تو یہ جدید ہندوستانی عورت نئی نئی ادب کے افق پر نمودار ہوئی تھی نمودار ہو کر اب پھر کہیں کھو گئی ہے آزاد جنس پرستی، شو بزنس اور فیشن کی دنیا کمرشل

کلچر، پاپ کلچر، اور جدید تہذیبی انارکی میں یہ عورت جو کبھی آئیڈیل تھی، ٹائپ بنی اور اب خود کو ماڈل میں کھوتی جا رہی ہے۔ آزادیٔ نسواں کا یہ تو مقدر نہیں تھا۔ "کاغذی ہے پیرہن" اگر کارواں کے دل میں یہ احساسِ زیاں بھی پیدا کردے تو بہت بڑا کام ہوگا۔

وارث علوی

# غبارِ کارواں

میں زار و قطار رو رہی تھی۔

کوئی کسی کو بڑی بے دردی سے مار رہا تھا۔ مارنے والا بہت دیوزاد تھا اور پٹنے والا منحنی سا کالا کلوٹا بچہ تھا۔ کون مار رہا تھا کسے اور کیوں مار رہا تھا۔ یہ قطعی یاد نہیں کیوں کہ میں اس وقت بہت چھوٹی تھی۔ مگر موٹا بینت جب پٹنے والے کی ہڈیوں پر بجتا تھا تو بڑی خوفناک چٹاخے دار آواز نکلتی تھی جو اب تک میرے کان میں محفوظ ہے اور اکثر سنائی دیتی ہے۔

شاید جب ہی سے مجھے معلوم ہو گیا کہ بڑا چھوٹے کو مارتا ہے۔ اور طاقتور کمزور کو مارتا ہے۔ طاقتور ایک قدِ آدم ستون کی طرح میرے لاشعور میں کھڑا ہو گیا جس کے پیروں تلے کمزور کیڑے کی طرح پھیلا ہوا تھا۔ تب میرا سر طاقتور کے حضور میں جھک گیا اور کمزور سے گھن آنے لگی۔

پھر بھی دل میں ایک چور تھا جو خود مجھ سے چھپ کر بیٹھ گیا۔ جب کبھی میں کسی عالیشان محل کو دیکھتی جس پر کائی جم جاتی اور گھاس بے رحمی سے چھا جاتی تو دل میں دبکا چور چپکے چپکے مسکرا اٹھتا اور گھاس پھونس کی بے بساط طاقت کا رعب میرے دل پر بیٹھ جاتا۔

ہم اتنے سارے بچے تھے کہ ہماری اماں کو ہماری صورت سے قے آتی تھی۔ ایک کے بعد ایک۔ ہم ان کی کوکھ کو روندتے کچلتے چلے آئے تھے۔ اُلٹیاں اور درد سہہ سہہ کر وہ ہمیں ایک سزا سے زیادہ اہمیت نہیں دیتی تھیں۔ کم عمری ہی میں پھیل کر چبوترہ ہو گئی تھیں پینتیس برس کی عمر میں وہ نانی بھی بن گئیں اور سزا در سزا جھیلنے لگیں۔ ہم بچے نوکروں کے رحم و کرم پر پلتے تھے اور ان سے بے طرح مانوس تھے۔

نوکروں کے دو رخ ہوتے ہیں۔ ایک آقا کے سامنے دوسرا آقا کے پیچھے۔ سامنے وہ ہاتھ

پیر چومتے ہیں، پیٹھ پیچھے گالیاں دے کر دل کی بھڑاس نکالتے ہیں۔ گھریلو نوکر سے زیادہ کوئی بدقسمت اور مجبور طبقہ نہیں۔ خاص طور پر ہندوستان میں جہاں بے کاری اور غربت نے ایک کثیر تعداد کو ایک محدود طبقے کا محکوم اور غلام بنا رکھا ہے۔ ہمارے ہاں چند ایسے نوکر تھے جو پشتہا پشت سے ہمارے ہی خاندان کی خدمت کرتے آئے تھے، جسم کے ساتھ ان کا ذہن بھی غلام بن چکا تھا۔ یہ نوکر نہایت نکمے، غبی اور مکار تھے۔ تنگ آکر نکال دیے جاتے تو ادھر ادھر دھکّے کھا کر پھر کھونٹے پر لوٹ آتے۔ بالکل پالتو کتوں کی طرح سے۔ اب تو ملک ترقی کر گیا ہے اور کچھ بے کاری کم ہو گئی ہے اس لیے اب ایسے غلامانہ ذہنیت کے نوکر نہیں ملتے۔ اپنے بچپن میں میں نے نوکروں کی ایسی درگت دیکھی کہ مجھے آقا اور نوکر کے نظام سے ہی نفرت ہو گئی۔ میری بہت سی کہانیوں میں نوکروں کے کردار نظر آتے ہیں۔ کمزور و لاچار نوکر، جھوٹے، مکّار اور چالباز نوکر، میری کہانیاں نوکروں سے بھری پڑی ہیں۔ میری محدود دنیا میں طبقاتی تفریق نوکر اور آقا کے رشتہ میں نظر آئی۔ اس نے مجھے متاثر کیا۔ جب باقی کی وسیع دنیا سے سابقہ پڑا تو پتہ چلا اونچ نیچ، ذات پات، صرف ڈھونگ ہے۔ اصل چیز امیری اور غریبی ہے یہ ایک رویّہ ہے۔ امیر خواہ کتنا ہی اللہ والا ہو اور قوم پرست ہو، غریب کے ساتھ نوکر جیسا برتاؤ کرتا ہے۔ لاڈ پیار کی کے فرصت تھی، نوکروں سے سیکھی ہوئی ہوشیاری ہی کارآمد ثابت ہوئی۔ جب کسی چیز کی ضرورت محسوس کی ادھر ادھر ہاتھ مار کر حاصل کی۔

رونے اور گلا پھاڑ کر چلّانے میں ہم سب بہن بھائیوں کو خاصی مہارت حاصل تھی۔ ہماری اماں بوکھلا کر ہمارا کہنا ماننے پر مجبور ہو جاتیں۔ ہمیں اپنی اس طاقت کا شدت سے احساس تھا۔ بچّے رو پیٹ کر ہی اپنی ناپسندیدگی کا اظہار کر سکتے ہیں۔

ایک دن ایک مجلس میں پہلی بار مرثیوں اور نوحوں کا مطلب سمجھ میں آیا۔ اور جب علی اصغر کے حلق میں تیر پیوست ہونے کا ذکر آیا تو خوف سے میری گھگھی بندھ گئی۔ میں نے بری طرح دھاڑیں مار کر رونا شروع کیا۔ ماتم کرنے والی بیویاں ایک دم چپ ہو گئیں اور بڑی حیرت سے مجھے دیکھنے لگیں۔ سمجھیں شاید تبرک کے انتظار کی زحمتیں ناقابلِ برداشت ہو گئی ہیں یا کہیں چوٹ چپیٹ آ گئی یا کسی کیڑے مکوڑے نے ڈس لیا۔

"کیوں مارا؟ حلق میں تیر کیوں مارا؟" میں نے حسبِ عادت مچل مچل کر پوچھا۔ کسی نے میرے سوال کا جواب نہ دیا۔ مجھے پاگل اور ضدی سمجھ کر مجلس سے بھگا دیا گیا۔ گھر واپس آکر فوراً بھائیوں نے میری شکایت کی کہ میں نے مجلس میں فیل مچائے۔ بدتمیزی کی اور سب کو شرمندہ کروایا۔

سخت ذلت سے نکالی گئی۔

"تیر کیوں مارا؟ ہاتھ میں مار دیا ہوتا بچارے کے حلق میں کیوں مارا؟" میں اپنی بات پر اڑی رہی۔

"اچھا بس بک بک بند کرو اور سو جاؤ" ڈانٹ پڑی۔

مگر میرے حصے کی نیند کہاں! جیسے ہی آنکھ بند کرتی سامنے بچے کے منھ میں چبھا ہوا تیر نظر آتا۔ میں پھر چیخیں مارنے لگتی۔

"لے غارت ہو بدنصیب، سو جا چڑیل نہیں تو گلا گھونٹ دوں گی؛ باری باری سب بڑوں نے مجھے قتل کر کے مجھ سے نجات پانے کی دھمکیاں دیں مگر میری سسکیاں نہ رکیں تب ڈر کے مارے میں شیخانی بوا کے پاس گھس گئی کیوں کہ اکیلے پلنگ پر مجھے ڈر لگ رہا تھا۔

"کیوں مارا تیر"؟ میں نے شیخانی بوا کی بغل میں سسک کر پوچھا۔

"اُو اَجید حرامی رہے" انھوں نے سمجھایا۔

"تو اس کے پاس بچے کو کیوں لے گئے؟"

"بچہ پیاسا رہے۔"

"تو اسے دودھ دیا ہوتا؟"

"دودھ ماں کا کھسک ہوئی گوا رہے۔"

"تو پانی ہی دے دیا ہوتا۔"

"پانی کہاں رہے؛ نہر پہ تو اد کی بھوج کا پہرہ رہے۔"

"کیوں؟"

"اب ای ہم کا جانیں۔ رہے کچھ گڑبڑ۔"

"پھر؟"

"بچہ کا پانی پیائے کھاطر نہر پہ لئے کے گئے۔ توں مار دہس تیر"

"حلق میں؟"

"ہاں"

اور میرے حلق میں بڑے بڑے کانٹوں دار گولے پھنسنے لگے۔

"تیر کی بچی نہ سوتی ہے نہ سونے دیتی ہے" میری اماں نے ایسے کس کس کے تھپڑ اور گھونسے

لگائے کہ سچ مچ میری کربلا کردی۔

برسوں گھر میں میرا اس واقعہ پر مذاق اڑتا رہا۔ جب کوئی مہمان آتا تو بھائی مجھے ذلیل کرنے کے لیے کہتے ۔

"یہ مجلس میں بھوں بھوں روئی تھی بنکالی گئی۔ پھر اماں نے اس کی خوب ٹھکائی کی میں شرم سے پانی پانی ہوجاتی۔ یہ میری زندگی کا پہلا اہم المیہ تھا اور برسوں اثر رہا۔ مجلسوں میں جاتے میرا دم نکلتا تھا، پھر حلق میں تیر مارنے کا ذکر ہوگا اور کانٹوں دار گولے میرے گلے میں اٹکیں گے۔ مجلس کا تقدس بھنگ ہوگا۔

ابھی چند سال ہوئے ہٹلر کے کارناموں کے بارے میں ایک فلم دیکھی۔ لاکھوں گلی سڑی لاشوں کو دیکھ کر میرے ضمیر میں علی اصغر کے حلق میں اٹکا ہوا تیر کھٹکنے لگا۔ ویت نام میں بارہ سال سے خون کی ہولی کھیلی جارہی ہے۔ سب کہاں ہیں، کوئی روکتا کیوں نہیں۔ انسانیت کب تک یوں ہی بے بس تماشہ دیکھتی رہے گی۔ انسان نے انسان کا بظاہر گوشت کھانا بند کردیا ہے لیکن اس کی مومیائی بنا کر اب بھی ہضم کر رہا ہے۔ مجھے ایسی دنیا سے پیار نہیں، اس کے اصولوں سے گھن آتی ہے۔

ایک اور واقعہ میرے بچپن کا ہے جس نے مجھے بہت متاثر کیا۔ والد کافی روشن خیال تھے۔ بہت سے ہندو خاندانوں سے میل جول تھا یعنی ایک خاص طبقے کے ہندو مسلمان نہایت سلیقے سے گھلے ملے رہتے تھے۔ ایک دوسرے کے جذبات کا خیال رکھتے۔ ہم کافی چھوٹے تھے جب ہی احساس ہونے لگا تھا کہ ہندو مسلمان ایک دوسرے سے کچھ نہ کچھ مختلف ضرور ہیں۔ زبانی بھائی چارے کے پرچار کے ساتھ ساتھ ایک طرح کی احتیاط کا احساس ہوتا تھا۔ اگر کوئی ہندو آئے تو گوشت دوشت کا نام نہ لیا جائے، ساتھ بیٹھ کر ایک میز پر کھاتے وقت بھی خیال رکھا جائے کہ ان کی کوئی چیز نہ چھو جائے۔ سارا کھانا دوسرے لوکر لگائیں۔ ان کا کھانا پڑوس کا مہاراج لگائے۔ برتن بھی وہیں سے منگادیے جائیں۔ عجب گھٹن سی طاری ہوجاتی تھی۔ بے حد اونچی اونچی روشن خیالی کی باتیں ہورہی ہیں۔ ایک دوسرے کی محبت اور جاں نثاری کے قصے دہرائے جارہے ہیں۔ انگریزوں کو مجرم ٹھہرایا جارہا ہے۔ ساتھ ساتھ سب بزرگ لرز رہے ہیں کہ کہیں بچے کہ چھٹے بل ہیں کوئی ایسی حرکت نہ کر بیٹھیں کہ دھرم بھرشٹ ہوجائے۔

"کیا ہندو آرہے ہیں؟" پابندیاں لگتے دیکھ کر ہم لوگ بور ہوکر پوچھتے۔

"خبردار چاچاجی اور چاچی جی آ رہے ہیں۔ بدتمیزی کی تو کھال کھینچ کر بھوسا بھر دیا جائے گا۔"

اور ہم فوراً سمجھ جاتے کہ چاچا جان اور چچی جان نہیں آ رہے ہیں، جب وہ آتے ہیں تو سیخ کباب اور مرغ مسلم پکتا ہے۔ لوکی کا رائتہ اور دہی بڑے نہیں بنتے۔ یہ پکنے اور بننے کا فرق بھی بڑا دلچسپ ہے۔

ہمارے پڑوس میں ایک لالہ جی رہتے تھے ان کی بیٹی سے میری دانت کاٹی روٹی تھی۔ ایک عمر تک بچوں پر چھوت کی پابندی لازمی نہیں سمجھی جاتی۔ سوشی ہمارے ہاں کھانا بھی کھا لیتی تھی۔ پھل، دال موٹ، بسکٹ میں اتنی چھوت نہیں ہوتی لیکن چوں کہ ہمیں معلوم تھا کہ سوشی گوشت نہیں کھاتی۔ اس لیے اسے دھوکے سے کسی طرح گوشت کھلا کے بڑا اطمینان ہوتا تھا۔ حالاں کہ اسے پتہ نہیں چلتا تھا مگر ہمارا نہ جانے کون سا جذبہ تسلی پا جاتا تھا۔ ویسے دن بھر ایک دوسرے کے گھر میں گھسے رہتے تھے مگر بقرعید کے دن سوشی تالے میں بند کر دی جاتی تھی۔ بکرے احاطے کے پیچھے نپی کھڑی کر کے کاٹے جاتے۔ کئی دن تک گوشت بٹتا رہتا۔ ان دنوں ہمارے گھر سے لالہ جی سے ناطہ ٹوٹ جاتا۔ ان کے ہاں بھی جب کوئی تہوار ہوتا تو ہم پر پہرہ بٹھا دیا جاتا۔

لالہ جی کے ہاں بڑی دھوم دھام سے جشن منایا جا رہا تھا۔ جنم اشٹمی تھی۔ ایک طرف کڑاہ چڑھ رہے تھے اور دھڑا دھڑ پکوان تلے جا رہے تھے۔ باہر ہم فقیروں کی طرح کھڑے حسرت سے تک رہے تھے۔ مٹھائیوں کی ہوش ربا خوشبو اپنی طرف کھینچ رہی تھی۔ سوشی ایسے موقعوں پر بڑی مذہبی بن جایا کرتی تھی۔ ویسے تو ہم دونوں بارہا ایک ہی امرود باری باری دانت سے کاٹ کر کھا چکے تھے مگر سب سے چھپ کر۔

"بھاگو یہاں سے" آتے جاتے لوگ ہمیں دھتکار جاتے۔ ہم پھر کھسک آتے۔ چھوٹے پیٹ کی پوریاں تلتے دیکھنے کا کس بچہ کو شوق نہیں ہوتا ہے۔

"اندر کیا ہے؟" میں نے سوشی سے پوچھا۔ سامنے کا کمرہ پھول پتوں سے دلہن کی طرح سجا ہوا تھا۔ اندر سے گھنٹیاں بجنے کی آوازیں آ رہی تھیں۔ جی میں کھُد بُد ہو رہی تھی، ہائے اللہ اندر کون ہے۔

"وہاں بھگوان براجے ہیں۔" سوشی نے غرور سے گردن اکڑائی۔

"بھگوان" مجھے بے انتہا احساس کمتری ستانے لگا۔ ان کے بھگوان کیا مزے سے آتے جاتے

ہیں۔ایک ہمارے اللہ میاں ہیں نہ جانے کہاں چھپ کر بیٹھے ہیں۔ نہ جانے کون سی رگ پھڑکی کہ فقیروں کی صف سے کھسک کے میں برآمدے میں پہنچ گئی۔گھر کے کسی فرد کی نظر نہ پڑی میرے منہ پر میرا مذہب تو لکھا نہیں تھا۔ ادھر سے ایک دیوی جی آرتی کی تھالی لیے سب کے ماتھے پر چندن چاول چپکاتی آئیں۔میرے ماتھے پر بھی لگاتی گزر گئیں۔ میں نے فوراً ہتھیلی سے ٹیکہ چھٹانا چاہا پھر میری بدذاتی آڑے آگئی۔ سنتے تھے جہاں ٹیکہ لگے اتنا گوشت جہنم میں جاتا ہے۔ خیر میرے پاس گوشت کی فراوانی تھی اتنا سا گوشت چلا گیا جہنم میں تو کون سا ٹوٹا آجائے گا۔ نوکروں کی صحبت میں بڑی ہوشیاریاں آجاتی ہیں۔ ماتھے پر سرٹیفکٹ لیے میں مزے سے اس کمرے میں گھس گئی جہاں بھگوان براج رہے تھے۔

بچپن کی آنکھیں کیسے سہانے خوابوں کا جال بن لیتی ہیں۔گھی اور لوبان کی خوشبو سے کمرہ مہک رہا تھا۔بیچ کمرے میں ایک چاندی کا پلنا لٹک رہا تھا۔ریشم اور گوٹے کے تکیوں اور گدوں پر ایک روپہلی بچہ لیٹا جھول رہا تھا۔کیا نفیس اور باریک کام تھا۔ بال بال خوب صورتی سے تراشا گیا تھا گلے میں مالا سر پہ مور پنکھی کا مکٹ۔

اور صورت اس غضب کی بھولی۔آنکھیں جیسے بہکتے ہوئے دیئے میرے ننھے سے دل میں ماتا کی ہوک اٹھی بچہ کھلکھلا کر ہنس پڑا اور ہمک کر ہاتھ پھیلا دیئے۔ضد کر رہا ہے مجھے گودی میں لے لو۔ ہولے سے میں نے بچے کا نرم گرم گال چھوا۔میرا رواں رواں مسکرا دیا۔میں نے بے اختیار اسے اٹھا کر سینے سے لگالیا۔

ایک دم جیسے طوفان پھٹ پڑا اور بچہ چیخ مار کر میری گود سے اچھل کر گر پڑا۔سوشی کی نانی ماں کا منہ پھٹا ہوا تھا۔ہذیانی کیفیت طاری تھی جیسے میں نے روپہلی بچے کو چوم کر اس کے حلق میں تیر پیوست کر دیا ہو۔

چاچی جی نے جھپٹ کر میرا ہاتھ پکڑا بھگاتی ہوئی لائیں اور دروازے سے باہر مجھے مری ہوئی چھپکلی کی طرح پھینک دیا۔فوراً میرے گھر شکایت پہنچی کہ میں چاندی کے بھگوان کی مورتی چرا رہی تھی۔اماں نے سر پیٹ لیا اور پھر مجھے بھی پیٹا۔ وہ تو کہو اپنے لالہ جی سے ایسے بھائی چارے والے مراسم تھے۔ اس سے بھی معمولی حادثوں پر آج کل آئے دن خون خرابے ہوتے رہتے ہیں۔ مجھے سمجھایا گیا کہ بُت پرستی گناہ ہے۔محمود غزنوی بت شکن تھا۔میری خاک سمجھ میں نہ آیا میرے دل میں اس وقت پرستش کا احساس بھی پیدا نہ ہوا تھا۔میں پوجا نہیں کر رہی تھی ایک بچے کو پیار

کر رہی تھی۔

اسی سلسلہ میں لوگوں کو میری عاقبت سنوارنے کا خیال آگیا۔ میرے دل میں اسلام کی برتری کوٹ کوٹ کر بھری گئی۔ اسلام جو دنیا کے ہر مذہب سے ارفع اور اعلیٰ ہے۔ یہ بھائی بھائی کا نعرہ اپنی جگہ ہے مگر حقیقت یہ ہے کہ مسلمان پھر مسلمان ہے۔ بغدادی قاعدہ بھی شروع کروایا گیا۔ اور الف دوزبر اَن، الف دوزیر اِن، الف دو پیش اُن رٹتے وقت بڑی شدت سے نیند آنے لگتی۔ الفاظ کے ترنم میں لوری کا تاثر ہے اور جب ملانی جی کی قمچی پڑتی تو ساری نیند رفوچکر ہو جاتی۔ ملانی جی، چندھی، بہری اور بلا کی بد دماغ تھیں۔ سنا ہے ان کے مرحوم شوہر انھیں چارپائی سے باندھ کر بھیگی ہوئی رسی سے ان کی چمڑی ادھیڑا کرتے تھے۔ بڑھیا فی لفظ ایک دو تھپڑ رسید کرتی تھی۔ کوئی بیس یا بائیس بچوں کو پڑھاتی تھی اور سب کو مستقل چانٹے تھپڑ گھونسے مارتی تھی۔ سوکھی سوکھی انگلیوں سے میری موٹی موٹی رانوں میں ایسی چٹکیاں لیتی تھی اور ہاتھ نہیں ٹوٹتے تھے۔ ہم آیتیں پڑھ پڑھ کر اس کے مرنے کی دعائیں مانگا کرتے تھے۔ میں نے کبھی کسی انسان سے ایسی شدید نفرت نہیں کی جیسی اس بڑھیا سے کی۔ ساتھ ساتھ اس نے جو کچھ پڑھایا وہ بھی مجھے عذاب الٰہی معلوم ہوا۔

بچپن جیسے تیسے بیتا۔ یہ کبھی پتہ نہ چلا کہ لوگ بچپن کے بارے میں ایسے سہانے راگ کیوں الاپتے ہیں۔ بچپن نام ہے بہت سی مجبوریوں کا، محرومیوں کا۔ بڑے ہو کر ایک پوزیشن بنتی ہے جو ناانصافیوں کا مقابلہ کرنے کی طاقت بخشتی ہے۔ آٹھ بڑے بھائی بہنوں کی شفقتیں جھیلنے کے بعد بڑے ہونے کا بے چینی سے انتظار تھا۔ جب گھر میں چھوٹے بھانجے بھتیجے پیدا ہونے لگے تو اپنی بزرگی کا احساس نہایت تسلی بخش ثابت ہوا۔ مساوات کا فقدان امیر غریب کے معاملے میں ہی نہیں عورت اور مرد کے مقابلے میں تو اور بھی زیادہ ہے۔ میرے والد تو روشن خیال تھے۔ اصولاً بھی لڑکوں سے لڑکیوں کے حقوق کا زیادہ خیال رکھتے تھے مگر وہی بات تھی جیسے ہندو مسلم بھائی بھائی، لڑکا لڑکی برابر۔ چند نعرے تھے جن کی لیپ پوت نہایت ضروری سمجھی جاتی تھی۔

یہ میری خوش نصیبی یا بدنصیبی تھی کہ ہوش آیا تو باقی کی تین بہنوں کی شادی ہو چکی تھی۔ کئی بھائیوں میں اکیلی لڑکی گھاٹے میں نہیں رہتی اور پھر ذرا بھی میری حق تلفی ہونے کا اندیشہ پیدا ہوتا تو فوراً ابا کے حضور میں مقدمہ پیش کر دیا جاتا۔ میری بہنیں نہایت سگھڑ تھیں۔ اردو فارسی قرآن شریف کے علاوہ کشیدہ کاری بنائی سلائی اور کھانے پکانے میں مشاق۔ میں نہایت پھوہڑ۔ پتہ مارنے کی عادت نہ دلچسپی۔ بھائیوں کی نقل میں پیڑوں پر چڑھنا، سائیکل دوڑانا، ہر جگہ مجھے اپنی

شکست کا احساس ہوتا۔ بھائیوں کے مقابلہ میں نہایت پھسڈی۔ انھیں بھی مجھ پر ترس کیوں آتا۔ میں ابا کی شہ پر ان کی برابری پر تلی ہوئی تھی۔ باری باری سب کو گھوڑے کی سواری کا موقع ملتا تھا۔ جہاں میں گھوڑے پہ بیٹھی اور بھائیوں نے بڑبڑایا۔ گلّی ڈنڈا کھیلتی تو پدتے پدتے بھوسنکل جاتا۔ فٹ بال کھیلنے کی ضد کرتی تو سارے لِک میری چاند پر ہی پڑتے۔ بھائی میری اس ڈھٹائی سے سخت نالاں تھے۔ میری بڑی بہنوں کی شادی سے پہلے گھر پر حکومت چلتی تھی۔ گودام کی کنجی قبضہ میں رہتی تھی۔ کپڑے سیتی تھیں۔ اس لیے بھائی ان کے محکوم رہتے تھے۔ میں تو دردِ سری تھی۔

عظیم بھائی ہمیشہ کے بیمار ہی تھے میں لڑکی ہونے کی وجہ سے بھائیوں کے ساتھ نہ نبھا سکتی تھی اور وہ بیماری کی وجہ سے مجبور تھے۔ انھیں کچھ مجھ پر ترس آگیا۔ انھوں نے مجھے بتایا کہ لڑکے تو بیل ہیں۔ تم بیل کیوں بنو۔ پڑھائی میں تم ان سے ٹکر لو۔ وہاں تم انھیں مار لوگی۔

پھر انھوں نے مجھے بڑی محنت سے پڑھانا شروع کیا۔ دو بار مجھے ڈبل پرموشن دلوایا اور ایک بار مجھ سے بڑے بھائی فیل ہوئے۔ وہ مجھ سے ڈیڑھ سال بڑے تھے۔ مگر تین درجے آگے تھے۔ پھر ایک دن ہم دونوں جب ایک کلاس میں آگئے اور میں نے ان کا ہوم ورک کر کے ان کی مدد کرنی شروع کی تب میں ان سے بڑی ہوگئی۔ عظیم بیگ چغتائی کی شہ پا کر میں نے قرآن کا ترجمہ، حدیث اور مسلم ہسٹری پڑھی اور اپنے ابا کے بزرگ دوستوں کے بیچ میں بیٹھ کر اپنی تازہ تازہ معلومات کا اظہار کرنا شروع کیا۔ میری اماں دھک سے رہ گئیں اور حسبِ عادت جوتی سنبھالی، مگر ابا کی شہ پا کر میں نے اپنے والد کے معمر دوستوں کی صحبت میں بہت کچھ سیکھا۔

میری اماں کو میری حرکتیں ایک آنکھ نہ بھاتی تھیں۔ میرے انجام کی انھیں سخت فکر تھی۔ یہ مردمار باتیں عورتوں کو زیب نہیں دیتیں۔ وہ اتنی گہرائی سے نہ ان باتوں کو سمجھتی تھیں اور نہ سمجھا سکتی تھیں مگر مجھے معلوم ہوا کہ میری اماں کیوں ڈرتی تھیں۔ یہ مرد کی دنیا ہے، مرد نے بنائی اور بگاڑی ہے۔ عورت ایک ٹکڑا ہے اس کی دنیا کا جسے اس نے اپنی محبت اور نفرت کے اظہار کا ذریعہ بنا رکھا ہے۔ وہ اسے موڈ کے مطابق پوجتا بھی ہے اور ٹھکراتا بھی ہے۔ عورت کو دنیا میں اپنا مقام پیدا کرنے کے لیے نسوانی حربوں سے کام لینا پڑتا ہے۔ صبر، ہوشیاری، دانش مندی، سلیقہ، جو مرد کو اس کا محتاج بنا دے۔ شروع ہی سے لڑکے کو محتاج بنانا کہ وہ اپنا بٹن ٹانکتے شرمائے۔ روٹی ٹھنڈی کے ڈوب مرے۔ آسان آسان چھوٹے چھوٹے کام جو نوکر کر سکتے ہیں، اپنے ہاتھ سے کرنا اس کی زیادتیوں کو سر جھکا کر سہنا کہ وہ شرمندہ ہو کر قدموں پر گر پڑے۔

مگر میں نے تو بھائیوں کے حلقہ میں زندگی گذاری تھی۔ ان کی حرص کی تھی اور ان سے سبقت لے جانے کی قسم کھائی تھی۔ یہ نسوانیت مجھے ڈھونگ لگتی تھی۔ مصلحت مجھے جھوٹ معلوم ہوتی تھی، صبر، بزدلی اور شکر مکاری۔ میں نے ہاتھ گھما کر کبھی ناک نہیں پکڑی۔ یہاں تک کہ بننا، سنورنا، سنگھار کرنا اور بھڑکیلے کپڑے پہننا بھی مجھے ایسا لگتا تھا جیسے میں اپنے عیوب چھپا کر دھوکہ دے رہی ہوں۔

"کوئی لڑکا ایسی لڑکی پر جان نہیں دے گا" میری ہوشیار سہیلیوں نے سمجھایا۔ سہم کر میں نے تھوڑا بہت سمجھنے کی کوشش کی اور میرے بھائیوں کی بن آئی۔ تکلف تو رہا نہیں تھا جو الٹی سیدھی بات نہ کہتے۔ میں صاف گو تو وہ چار ہاتھ صاف گو۔ میرے پیچھے دھیری لگ گئی۔ لڑکے پھانسنے کو پھنکنیاں لگا رہی ہوں۔ بھلا پھر میری کیا مجال تھی جو سولہ سنگھار کر جاتی۔

اور تجربے سے مجھے معلوم ہوا کہ سولہ یا بتیس سنگھار قطعی ضروری نہیں۔ مجھے دوستوں کی کبھی کمی محسوس نہ ہوئی، یہی دوستیاں اکثر عشق کی حدوں کو چھوگئیں۔ روس میں جب میں ایسی لڑکیوں سے ملی جو مصنوعات میں قطعی دلچسپی نہیں لیتیں۔ اور نہایت سیدھے سادھے کام چلاؤ کپڑے پہنتی ہیں تو میں نے ان سے پوچھا وہ سنگھار کیوں نہیں کرتیں۔

"ضرورت محسوس نہیں کی۔ کیوں کیا میں بری لگتی ہوں؟" اس نے مجھ سے پوچھا۔

"نہیں، مگر اور زیادہ اچھی لگوگی۔"

"میں کھرا مال پیش کرنے کی قائل ہوں۔ میری اپنی جلد، اپنے ہونٹ، میری نسوانیت ہی کافی ہے۔" اس نے بڑے وثوق سے جواب دیا۔

یورپ میں بھی نوجوان طبقہ مصنوعات سے بور ہو چکا ہے۔ عورت اور مرد کے ازلی رشتہ کو قائم رکھنے کے لیے مرد کا مرد اور عورت کا عورت ہونا کافی ہے۔ مجھے روسی لڑکیوں نے بہت متاثر کیا۔ میں نے اپنی کہانیوں میں عورت کی اقتصادی محکومی اور مجبوری کا ہمیشہ رونا رویا ہے ایک لڑکی اگر اپنے وارثوں کا صرف اس لیے حکم مانتی ہے کہ اقتصادی طور پر مجبور ہے تو فرماں بردار نہیں دھوکہ باز ضرور ہو سکتی ہے۔ ایک بیوی شوہر سے صرف اس لیے چپکی رہتی ہے کہ روٹی کپڑے کا سہارا ہے تو وہ طوائف سے کم مجبور نہیں۔ ایسی مجبور عورت کی کوکھ سے مجبور اور محکوم ذہنیت انسان ہی جنم لے سکیں گے۔ ہمیشہ دوسری ترقی یافتہ قوموں کے رحم و کرم پر اکتفا کریں گے۔ جب تک ہمارے ملک کی عورت مجبور لاچار ظلم سہتی رہے گی، ہم اقتصادی اور سیاسی میدان میں احساس کمتری کا شکار

بے رہیں گے ۔

رشید جہاں نے مجھے کم سنی ہی میں بہت متاثر کیا تھا۔ میں نے ان سے صاف گوئی اور خودداری سیکھنے کی کوشش کی ۔

بچپن میں میری ایک اور بڑی پیاری سہیلی تھی۔ ہمارے کوچوان کی بیٹی منگو تھوڑی سی مجھ سے بڑی تھی اور بڑا رعب گانٹھا کرتی تھی۔ تیرہ چودہ برس کی تھی کہ شادی ہو کر لکھنؤ چلی گئی۔ جب اپنی پہلی بیٹی لے کر آئی تو بڑی بجھی بجھی سی ہو گئی تھی۔ سارا کھلنڈراپن غائب، ہنسی گم۔ لڑکی جننے کے جرم میں اس کی ساس اسے بہت مارتی تھی اور اس کے میاں سے بھی پٹواتی تھی ۔

جب وہ تیسری بیٹی لے کر آئی تو ابا پنشن لے کر آگرہ آ گئے تھے۔ آگرے کی گھٹی فضا میں مجھے عورت کی بے کسی کا تجربہ ہوا۔ پاس پڑوس کی سبھی عورتیں مدقوق مرجھائی اور شوہروں اور ساس نندوں کی ستائی ہوئی تھیں۔ تعویذ، گنڈوں اور جان توڑ خدمت کے بل بوتے پر ٹکی ہوئی تھیں مجھے اپنے عورت پنے سے اور بھی گھن آ گئی ۔

منگو بھی دق کی مریضہ معلوم ہوتی تھی۔ ساس دوسری بہو لانے کے پلان بنا رہی تھی۔ جو بیٹا جن سکے۔ منگو کے ماں باپ رو پیٹ رہے تھے۔ منگو اور اس کی تین بیٹیوں کے بوجھ کے خیال سے کانپ رہے تھے۔ منگو کی تین روتی بھنکتی لڑکیاں عورت ذات کی نا اہلی کا کھلا اشتہار تھیں۔ مجھے خدا کی اس ناانصافی پر غصہ آتا تھا کہ اس نے مجھے بھی لڑکی بنایا تھا۔ میں گڑگڑا کر دعائیں مانگا کرتی تھی کہ اللہ پاک کسی طرح مجھے لڑکا بنا دے ۔

ابا نے لکھنؤ میں پولیس سپرنٹنڈنٹ کے ذریعہ منگو کے میاں پر زور ڈلوایا کہ وہ اسے بلالے اور اگر اس پر سوت لایا تو ہتھکڑیاں ڈلوا دی جائیں گی۔ سال بھر بعد جو منگو آئی تو پہچان نہ پڑتی تھی۔ لڑکا بھی نہیں جنا تھا پھر بھی چکنی چپڑی ہو رہی تھی۔ معلوم ہوا منگو پر بھوتوں کا سایہ ہو گیا تھا۔ نہایت خطرناک قسم کے مرکھنے بھوت ؛ جو منگو کے جسم میں سما کر اسے ورغلاتے تھے اور وہ اپنی ساس کی ٹھکائی کرتی۔ میاں تک کی پنڈلی میں ایک دن کاٹ کھایا۔ سب پر اس کی دہشت بیٹھ گئی۔ بھوت اتارنے والے آئے انھوں نے کہا کہ ساس منحوس ہے اگر بہو اس کے ساتھ رہی تو سات بیٹیاں جنے گی اور سارے کنبے کا ناس ہو جائے گا۔ ساس بے چاری کا پتا ہو گیا۔ منگو کا میاں اسے اپنی نئی نوکری پر ڈالی گنج لے گیا۔ وہاں وہ صاحب لوگوں کے گھوڑوں پر لگ گیا تھا۔ تب مجھے معلوم ہوا کہ منگو جاہل اور ان پڑھ تھی بالکل احمق نہ تھی۔ اپنی بساط بھر جو کچھ کر سکتی تھی کر ڈالا۔

عورت کمزور ہوسکتی ہے ناقص عقل ہونا ضروری نہیں۔ میرے دل سے کچھ احساسِ کمتری نکل گیا۔ لڑکا ہونا ضروری نہیں، لڑکوں جیسی عقل اور سوجھ بوجھ چاہیئے۔ پھر تو میں نے سینا پرونا اور سگھڑاپا دھرا طاق پر اور پڑھنے کی طرف متوجہ ہوگئی۔

مذہب ہماری جانوں پر کبھی صرف جنت کی لالچ اور جہنم کا خوف بن کر لاگو نہیں کیا گیا۔ ابا کے دوست ہر خیال اور عقیدے کے تھے۔ ان کی باتیں سن کر بہت سے وہم اور وسوسے دل سے دور ہو گئے۔ ہر انسان اپنی قبر میں جائے گا، اپنے خدا سے خود بھگتے گا۔ دنیا کا بھی کوئی خاص خوف نہ تھا۔ مغل ویسے ہی سرپھرے اور جھکی ہوتے ہیں اور ہمارا خاندان اتنا لمبا چوڑا تھا کہ وہیں ساری دنیا سمٹی نظر آتی تھی۔ ہر شخص اپنی چمڑی میں مگن اور خود مختار۔

لڑکوں کے لیے یہ عام رویہ مناسب سمجھا جاتا ہے۔ میں لڑکی تھی۔ اماں، خالائیں، پھوپھیاں، چچیاں ہیبت زدہ تھیں۔ عورت ذات کو یہ منہ زوریاں زیب نہیں دیتیں۔ سسرال میں کیسے گذر ہوگی۔ سماج نے عورت کا ایک ٹھکانا مقرر کردیا ہے۔ اس سے باہر قدم رکھا تو پیر چھانٹ دیے جائیں گے۔ زیادہ تعلیم بھی بلائے جان ہوتی ہے۔ ہمارے ہاں قول و فعل پر پابندی نہیں تھی۔ مگر یہ شرط صرف مردوں تک تھی۔ مجھے ان حرکتوں پر ڈانٹ کھانی پڑتی تھی۔ پتہ نہیں عظیم بھائی کو کیا مزہ آتا تھا۔ وہ مجھے اور شہ دیتے تھے۔ شام دفتر سے آکر اب بھی وہ مجھ سے گھنٹہ دو گھنٹہ ادھر اودھر کی باتیں کیا کرتے تھے۔ بقول کسے مجھے بھڑکایا کرتے تھے۔ انھوں نے سنجیدہ و خشک مضامین چھوڑ کر کہانیاں لکھنا شروع کردی تھیں۔ جو کام وہ سنجیدہ مضامین سے نہ کرپائے ان کہانیوں نے کر دکھایا۔ ان کی ہیروئن ایک نہایت شریر اور دلچسپ لڑکی کی مثالی صورت اختیار کرگئی۔ ان سے میں نے سیکھا کہ اگر کچھ کہنا ہے تو کہانیوں قصوں میں لپیٹ کر کہو، کم گالیاں ملیں گی۔ زیادہ لوگ پڑھیں گے اور متاثر ہوں گے۔ کہانیاں لکھنے سے پہلے میں نے کئی مضامین لکھے جو چھپے بھی مگر کسی نے توجہ نہ دی۔ دو چار ہی کہانیاں لکھی تھیں کہ لے دے شروع ہوگئی۔ جیسے ٹیلی فون پر آپ جو چاہیں کہہ دیجیے، کوئی تھپڑ نہیں مار سکتا۔ ویسے ہی کہانیوں میں کچھ بھی لکھ ماریئے کوئی ہاتھ آپ کے گلے تک نہیں پہنچے گا۔ دوسرے مجھے شروع میں لوگوں کے ردعمل کا پتہ بھی نہ تھا۔ صرف ساقی میں لکھتی تھی۔ ان کے پاس جو خط میرے نام آتے تھے وہ انھیں ضائع کردیتے تھے۔ بد قسمتی سے 'لحاف'، وہ پہلی کہانی تھی جو عین شادی کے بعد چھپی اور شاہد احمد صاحب نے اب مجھے ذمہ دار سمجھ کر سارے خطوط حفاظت سے میرے سپرد کردیے۔ ان خطوں کا لہجہ اتنا بھیانک تھا کہ پہلے تو میرے پسینے چھوٹ گئے۔ میں نے سہم کر اپنے قلم

کی لگام کھینچی اور اپنی دانست میں تو میں نے اس کے بعد ڈھیل نہیں چھوڑی لیکن برا ہو اس ماحول کا جہاں میں نے پرورش پائی۔ دھڑتے سے بات کہنے کی عادت نہیں چھوٹی اور لوگ جھلاکر گالیوں پر اتارو ہو جاتے ہیں تو مجھے ان سے کوئی ذاتی عناد نہیں ہوتا۔ بہت سی مارپیٹ نوچ کھسوٹ کے بعد پھر مل بیٹھنے کی عادت رہی۔ کبھی چٹکی لینے میں مزہ آتا ہے، اگر کوئی پلٹ کر پتھر دے مارے تو اس سے بغض نہیں پیدا ہوتا۔

زندگی میں سب سے زیادہ مجھے کتابوں نے متاثر کیا ہے۔ مجھے ہر کتاب سے کچھ نہ کچھ ملا ہے، اپنی زیادہ تر الجھنوں کا جواب ان میں ہی ڈھونڈا اور پایا ہے۔ کتابیں قریب ترین دوست اور غمگسار ثابت ہوئی ہیں۔ ہزاروں محرومیاں، تاریکیاں ان ہی دوستوں کے سہارے جھیلی ہیں۔ ہر کتاب کے مصنف کو میں نے ایک قسم کا رشتہ دار سا محسوس کیا ہے۔ نام کہاں تک گناؤں۔ ہارڈی براونٹی سسٹرز سے شروع کرکے برنارڈ شا تک پہنچی۔ مگر روسی ادیبوں نے زیادہ متاثر کیا کہ جب عقل و ہوش کو کسی راہبر کی تلاش تھی تب ان کتابوں سے مڈبھیڑ ہوئی۔ پولٹیکل، فلاسفی، خشک مضمون رہی اور روسی ادب ذہن کے کونے کونے میں جذب ہو گیا۔ چیخوف کو تو میں آج بھی برکت کے لیے آموختہ کے طور پر پڑھتی ہوں۔ جب کوئی کہانی قابو میں نہیں آتی پتہ نہیں چلتا کہاں سے شروع کروں کہاں ختم کروں تو میں دماغی ورزش کے لیے چند کہانیاں چیخوف کی پڑھ ڈالتی ہوں۔ ایک دم ذہن پر دھار سی رکھ جاتی ہیں، اور قلم چل نکلتا ہے۔

پڑھنے کے بعد باتوں کا نمبر آتا ہے۔ ہمارا خاندان نہایت بکو ہے جب دو چار مل بیٹھتے ہیں تو بس ہوش ہی نہیں رہتا۔ چلتے پھرتے کھاتے پیتے بس بکے جا رہے ہیں۔ ایک صاحب مجبوراً غسل کرتے جا رہے ہیں، مباحثہ میں حصہ لیتے جا رہے ہیں، تھوڑی دیر بعد کھڑکی سے سر نکالتے ہیں، صابن ملتے جاتے ہیں اور باتوں کا سلسلہ چلائے ہوئے ہیں۔ مجھے ہر انسان سے بات کرنے میں مزہ آتا ہے۔ دکانداروں سے، سودا سلف والوں سے، ٹیکسی والوں سے، یہاں تک کہ بھیک مانگنے والوں سے۔ بڑھیوں بڈھوں کو چھیڑ کر ان کی ملامتیں گالیاں سننے میں بھی عجب لطف آتا ہے تعلیم یافتہ عالم فاضل ہونے کی کوئی شرط نہیں۔ نہایت جاہل اور سیدھے سادھے انسانوں سے بات کرکے بعض وقت دماغ میں کھڑکیاں کھل جاتی ہیں۔ انسان کو پہچاننے کے لیے اس سے بات کرنا بہت ضروری ہے۔ بات کرنے کی اتنی پریکٹس ہو گئی ہے کہ پانچ منٹ میں پوری زندگی کا خلاصہ ہاتھ آجاتا ہے۔ بس چند نہایت سیدھے مختصر سے سوال پوچھ لیجئے۔ ملاقات بھرپور طریقہ پر ہو جائے گی۔

باتیں کرنا دلچسپ ترین مشغلہ ہے صفیہ جاں نثار سے تو اس کی مختصری زندگی میں اتنی باتیں ہوئیں کہ اوروں سے برسوں مل کر بھی نہ ہو پائیں، منٹو سے باتیں کر کے احساسات پر دھار آجاتی تھی۔ چھ چھ سات سات گھنٹے منٹوں میں گزر جاتے تھے۔ اس کی بیوی صفیہ بھی ایک باتونی عورت ہے۔ سلطانہ جعفری سے تو بس گپیں ہوتی ہیں۔ سردار جعفری سے کج بحثی اور جملہ بازی میں مزہ آتا ہے۔ جن لوگوں نے سردار سے بات کی ہے انھیں اندازہ ہوگا کہ جتنی تلخی ترشی اور کاٹ اس شخص کی زبان میں ہے اتنی ہی نرمی اور مٹھاس بھی ہے۔ جلانے پر آئے تو بھون کے رکھ دے۔ ایک زمانہ تھا جب محفلوں میں جس کی شامت آجاتی، سردار اسے رلا کے ہی دم لیتے۔ بس چونکھی چوٹوں پر چوٹیں۔ جب سے بیمار ہوئے ہیں محفلیں کچھ بجھی بجھی محتاط سی ہوگئی ہیں۔ قدسیہ زیدی سے باتیں کر کے جی ہی نہیں بھرتا تھا۔ اب ان کی بیٹی شمع سے باتیں کرتی ہوں تو ان کی یاد تازہ ہو جاتی ہے۔ سلمیٰ صدیقی سے بس دو باتیں کر لو کام دہن معطر ہو جائے گا۔ عینی انتہائی بکی واقع ہوئی ہیں۔ نہایت سرپٹ بولتی ہیں جیسے بولنے کو بہت ہے اور وقت بھاگا جارہا ہے۔

مگر صاحب باتوں کے معاملے میں میری ماموں زاد بہنوں اختر اور جمیلہ کا کوئی جواب نہیں ان کے مقابلے میں عام طور پر لوگ گونگے معلوم ہوتے ہیں۔ ان سے گھنٹوں باتیں کرنے کے بعد ایسا معلوم ہوتا ہے میری اپنی زبان پر سے سارا رنگ کھرچ گیا۔ آپ ہی آپ جملے ہونٹوں پر سے پھسلنے لگتے ہیں۔ ٹوٹے ادھورے کٹے کٹے جملے مگر معنی سے بھرپور ان کی زبان میں اپنی ننھیال کے ناطے دلی کی بیگمات کی میٹھی بولی کا عجیب لٹکا ہے۔ میری کہانیوں میں مکالمے ان ہی کی زبان سے نکلے ہوئے ہیں پڑھیے۔

بکواس کرنے کے بعد لکھنے کی باری آتی ہے۔ فارسی ہمارے خاندان کی مادری زبان سمجھی جاتی تھی۔ ہمارے تایا فارسی کی حمایت میں اکیلے سپاہی کی طرح ہمیشہ دیوار یا کھوں سے لڑتے رہے۔ اپنے بیٹوں کو انھوں نے انگریزی تعلیم قطعی نہیں دی۔ فرفر فارسی بولتے پڑھتے اور لکھتے تھے مگر کسی نوکری میں نہیں کھپے۔ تلاش مرے پھر بھی انھیں ضد تھی کہ سب بھتیجوں کو بھی فارسی ہی پڑھائی جائے۔ ہمارے ابا جو ان کی ہر بات پر صاد کر دیتے تھے اس بات پر اڑ گئے۔ لڑکوں کو نہیں ہاں لڑکیوں کو فارسی پڑھایئے کوئی مضائقہ نہیں۔ یہ اس وقت کی بات ہے کہ جب بڑی تین بہنیں فارسی پڑھ کر بیاہی جا چکی تھیں۔ تختہ مشق بننے کے لیے خاکسار ہاتھ آئی۔ بھائیوں نے اس فیصلے پر اپنی برتری مانی اور مجھے مدفاضل قرار دے کر اتنا چڑایا کہ فارسی میری چڑھ ہوگئی مگر تایا ابا کو سوائے نماز پڑھنے کے اور مجھے فارسی پڑھانے کے کوئی کام نہ تھا۔ لہٰذا وہ جیتے اور میں ہاری۔ "پڑھو فارسی بیچو تیل"، بھائی

"یہ پاس ہونے والا آسامی نہیں۔" بڑے ماموں بولے۔ "میں اسے کسی محکمہ میں لگا دوں گا۔"

ماموں خود پڑھے لکھے نہیں تھے۔ لیکن ان کے چچا، دادا کالے میاں فوج میں رسالدار ہو گئے تھے۔ جودھپور کی شہریت ملی ہوئی تھی۔ بڑا رسوخ تھا۔ ہم سب مارواڑی باشندے بن چکے تھے۔ مہاراج امید سنگھ جی ہر ماہ بڑے ماموں کو دربار میں درشن دیتے تھے۔ یہ بھی خبر تھی کہ انھیں بھی پیر میں سونے کا کڑا ملنے والا ہے۔ ریاست میں جن خاندانوں کو سونے کا کڑا مل جاتا تھا ان کی عورتیں پیر میں سونا پہن سکتی تھیں ورنہ پیر میں سونا پہننا سخت جُرم تھا۔ عظیم بھائی کو وکالت کی اجازت، وسیم بھائی کو محکمہ خاص میں نوکری، مظہر بھائی کو بھی پولیس میں نوکری اور اسحاق بھائی کو تھانہ داری دلوا چکے تھے۔ ماموں کا بڑا رسوخ تھا۔ ہاں چھوٹے ماموں کو بھی ایکسائز انسپکٹر بنوا دیا تھا اور جگنو کو وظیفہ دلوا دیا تھا ڈاکٹری پڑھوانے کے لیے۔

جودھپور میں کبھی ہندو مسلم سوال نہیں اٹھا۔ مسلمان ہمیشہ معتبر عہدوں پر فائز رہے۔ فوج میں پولیس میں بہت کھپے تھے۔ جودھپور کے مسلمان بڑے صلح پسند میاں بھائی کہلاتے تھے۔ کوئی خاص محلہ مسلمانوں کا نہیں تھا۔ ہولی، دیوالی، عید، بقرعید، محرّم پر جھگڑا تو دور کی بات، برابر حصّہ لیتے تھے۔ دیوالی پر امّاں دیا ضرور جلواتی تھیں۔ انھیں پکّا یقین تھا کہ لکشمی دیوی کا ان پر سایہ ہے، انھیں کے چرنوں کے صدقے گھر میں دن بدن خوش حالی بڑھ رہی ہے۔ پنشن کے بعد آگرہ اور علی گڑھ میں کافی درگت بن گئی تھی اور اب پنشن کے علاوہ جج کی تنخواہ نے پھر ہاتھ کھول دیے تھے۔ سانبھر میں تو نمک کی جھیل اور ریت کی وجہ سے ہریالی نام کو نہیں تھی سوجت کافی سرسبز تھا۔

نہ جانے کب برقع غائب ہو گیا۔ باہر نکلتے وقت ہندو عورتوں کے رواج کے مطابق سب شریف گھرانوں کی بیویاں چادر اوڑھتی تھیں۔ سلاوٹ رنگریز چھیپے میں پردہ نہیں تھا۔ عورتیں گھونگھٹ نکالتی تھیں۔ کچھ کرتے تنگ پاجامے پر باہر نکلتے وقت پشواز پہن لیتی تھیں۔ بڑی بوڑھیاں گھونگھٹ نہیں نکالتی تھیں۔ سینے پر دوپٹہ ڈالنے میں ہاتھ بندھ جاتے ہیں لہٰذا گھونگٹ کے باوجود دوپٹہ سر پر ڈال کر پیٹھ پر لٹکتا رہتا تھا۔ زمین پر نہ رلے اس لیے ایک کونا نیفے میں اڑسا رہتا تھا۔ لہنگا چولی کے ساتھ بھی دوپٹہ پیچھے ہی پڑا رہتا تھا۔ مارواڑی خواتین کا لباس نہایت بھڑک دار رنگ کا ہوتا تھا۔ مہینوں رنگ کھلا رہتا تھا۔ ایک جوڑا جب تک تار تار نہ ہو جاتا بدلا نہیں جاتا تھا۔ عورتیں تال پر بالر کپڑے اتار کر دھوتیں اور ریت پر پھیلا دیتیں۔ مرد گزرتے تو پیٹھ کر بھی نہ دیکھتے نہ عورتوں کو رتی بھر

پردہ ہوتی عورت کا جسم کوئی عجوبہ نہیں تھا مرد کے لیے۔ سات آٹھ سال کے لڑکے لڑکیاں تب تک ننگے پھرتے۔

لڑکی کی شادی ہوجاتی تھی تو بور باندھنا ضروری ہوجاتا تھا۔ چوٹی بڑے حساب سے باندھی جاتی ہے تیل ڈال کر جوئیں وغیرہ نکالنے کے بعد تو تین ایک دوسرے کی چوٹی گوندھتی تھیں۔ بیچ کی مانگ نکال کر پہلے آگے کے تھوڑے بال دونوں طرف سے کر بور کی ڈوری کے ساتھ ایک مینڈھی گوندھی جاتی پھر باقی کے دونوں طرف کے بالوں کی مینڈھیاں گوندھی جاتی ہیں۔ پھر ان سب کو سمیٹ کر گدی سے اونچی چوٹی گوندھی جاتی ہے۔ مارواڑ میں عورتوں کے بال بہت چھوٹے ہوتے ہیں۔ اس چوٹی پر کلاوہ یا کالا ڈورا خوب کس کر لپیٹا جاتا ہے اور سونا سا بنا لیا جاتا ہے۔ ایک بال بھی ہفتہ دو ہفتہ باہر نہیں نکلتا۔ پھر جب بدبو ناقابل برداشت ہوجاتی اور سر میں جوئیں کلبلانے لگتیں تو نہان ہوتا۔

بڑے ماموں، منظر بھائی، بڑی ممانی، بھابی جان اور بچے اردو سے زیادہ اچھی مارواڑی بولتے تھے۔ آہستہ آہستہ سب کی زبان پر مارواڑی الفاظ چڑھنے لگے تھے۔ علی بخش اور شیخانی بوا کے علاوہ سب نوکر، چپراسی، چوبدار مارواڑی بولتے تھے۔ اماں مارواڑی سمجھتی تھیں بولتی نہیں تھیں۔

مارواڑ میں عورتوں کی آوازیں بے انتہا سُریلی ہوتی ہیں۔ چار عورتیں جمع ہوئیں اور سر جوڑ کر گھونگٹ کاڑھے گانا شروع کر دیتی ہیں۔ آس پاس کی عورتیں جمع ہونے لگتی ہیں اور کیا آوازوں کا آرکسٹرا شروع ہوجاتا۔ لفظ تو پلے نہیں پڑتے مگر آواز کا زیر و بم بے چین کر دیتا ہے۔ سُروں میں غضب کا سوز اور اداسی، ایک عجیب سی تنہائی کی پکار، میٹھا میٹھا غم۔ پنجاب کے گانے چہکتے ہیں سرسبز کھیت اور میدان، گھنے جھنڈ، چھل چھل کرتی ندیاں، رم جھم بارش، پنجابی گانوں میں قلانچیں بھرتی ہے۔ مگر ریگستان میں تھوہڑ کے جھنڈ، میلوں ریت ہی ریت، سپاٹ چٹانیں۔ ببول اور بھٹ کٹیا کے اِکا دُکا پودے۔ اور پھر ریت —— ریت —— ریت —— پانی کی بے مروتی نے دلوں میں کیسے دہکتے خشک گھاؤ ڈال دیے ہیں۔ سامنے پیا پتھر توڑ رہے ہیں پر سجنی پی کو پکارے ہی جا رہی ہے۔ لگتا ہے اصلی پیا پانی ہے عورت مرد بچے ڈھور ڈھنگر پیڑ پکھیرو سب کا پیا پانی ہی تو ہے۔ مور بے انتہا ہیں ان کی پکار میں بھی بلا کا درد ہے۔ ٹیٹری بھی سسکیاں بھر بھر کے پکارتی ہے "بنی ہٹ، مُنی ہٹ"۔

چلچلاتی دھوپ میں سپیرے نکلتے ہیں۔ سانپ کی جھولی اور بین سنبھالے۔ سانپوں کے درشن کراتے وقت سپیرا پیر میں گھنگروؤں کے گچھے باندھے پٹاری کے چاروں طرف ناچتا ہے سپیرن ڈھول پر

تھاپ دیتی ہے۔ ناگ دیوتا جھومتے ہیں سپیرا نہ جانے تلوے میں کیا لگاتا ہے کہ کھڑاؤں بغیر کھونٹی کے تلوے سے چپک جاتی ہے یا کچھ کھڑاؤں پر لگاہے کہ تلوے سے چپک جاتی ہے۔ ڈھول کی گمک، بین کا جادو، گھنگرووں کی چھم چھم، جیسے بادل گرج رہے ہیں۔ کھڑاؤں بجلی کی کڑک کو ماند کیے دیتی ہے۔ بس کوئی دم میں دیوتا پھل کر رو پڑیں گے۔ دھرتی سیراب ہو جائے گی مگر یہ بارش کانوں کے ذریعہ جسم کے روم روم کو سیراب کر دیتی ہے۔ حلق اور بھی خشک ہو جاتا ہے۔

کٹھ پتلی والا ہر پندرہواڑے پابندی سے آتا ہے۔ پتلی دے کر سائی کا روپیہ لے جاتا ہے۔ ایک عدد چارپائی ایک لالٹین، اسٹیج سج جاتی ہے کھیل وہی پرانا، مگر ابا کو تو مارواڑی گانے سننے کا شوق ہے۔ پنیاڑی، ڈھولا، مانڈ، کھیل ختم ہو جاتا ہے۔ مگر گانے چلتے ہی رہتے ہیں، جی ہی نہیں بھرتا۔

ابا کسی کھیل تماشے والے کو نہیں لوٹاتے۔ بندر والا، بازی گر، کبوتریاں تنگ پاجامے چھوٹی سی چولی پہنے، ربڑ جیسے جسم والی "کبوتریاں" یعنی نٹنیاں کیسے جسم کو مروڑتی ہیں کہ لگتا ہے اب ٹوٹا چٹاخ سے۔

اور مہینے میں ایک دفعہ تماشہ والے ضرور آتے۔ صبح طے کر جاتے اور سرے شام آکر اسٹیج سجاتے۔ ایک پانچ چھ گز کا دبیز کپڑا دو بانسوں کی مدد سے میز کی طرح تان دیا جاتا۔ اس کپڑے پر ایک دنیا موجود ہے تخت پر بیٹھا راجہ، پانی بھرتی حسینائیں، بنسی بجاتے راس رچاتے کنہیا جی، سودا بیچتے سوداگر، بھالو والے، بندر والے، چوڑی چندری بیچنے والے، پھل پھول باغ فوارے تیر کمان تانے لکشمن جی، گرز اٹھائے پونچھ میں آگ کا شعلہ، ہنومان جی لال جیبھ سے خون ٹپکتا منڈ مالا گلے میں دھارن شنکھ گدا کنول دو دو دھاری، راکشس کے سر پہ پیر جمائے کالی ماتا۔ نوکا میں پتوار سنبھالے مانجھی۔ ارے ایک کونے میں لاٹ صاحب بھی ہیں، منہ میں چرٹ دبائے۔ کیا نہیں اس چھ گز لمبے سوا گز چوڑے کینوس میں۔

باہر احاطے میں آس پاس کی خلقت جمع ہو جاتی ہے مونڈھوں پر ابا کے ساتھ عمائدین شہر کچھ عہدے دار سارا پولیس کا عملہ، چھت پر خواتین۔ ابا تو جلدی اٹھ آتے پھر کچھ اور بزرگ بھی چل دیتے محفل میں کسی کو ذرا بھی احساس نہ ہوتا۔ چپکے سے چوروں کی طرح کھسک لیتے اور رات بھر دو نوجوان پیروں میں گھنگرو باندھے بین بجاتے ناچتے۔ ڈھول ہمیشہ عورت ہی بجاتی اور ساری رات گھونگٹ میں سے موسیقی کے دھارے بہتے۔ باقاعدہ کہانیاں گائی جاتی ہیں۔ سوال جواب چلتے ہیں۔

وقت بہت تیزی سے گذر رہا تھا۔ میں نے سوچا کچھ دن کے لیے جودھپور ہو آؤں منے بھائی بلا گئے تھے۔ دلہن بھابی میرا بہت خیال رکھتی تھیں۔ کچھ کپڑے بھی خرید لوں گی۔

منے بھائی دن بھر وکالت میں سر کھپاتے، صحت ذرا غنیمت ہو گئی تھی۔ دمہ کی شکایت بھی غائب ہو چکی تھی۔ وہ رات لو دیر تک لکھتے۔ صبح جب وہ کچہری چلے جاتے تب میں جاگتی۔ دلہن بھابی چٹ پٹ کچھ ناشتہ دیتیں اور رات کی لکھی ہوئی کہانی مجھ سے پڑھوا کر سنتیں۔ وہ ان دنوں "شریر بیوی" لکھ رہے تھے۔ اس میں بہت سی باتیں انھوں نے زندگی سے لی ہیں۔ باقی افسانہ نگاری ہے۔ دلہن بھابی سن کر بہت غصہ ہوتیں "یہ سب جھوٹ ہے"۔ اور ایک دن منے بھائی سے لڑ پڑیں اور مسودہ جلانے کی دھمکی دی۔ انھیں بے انتہا ہنسی آئی۔ سمجھانا چاہا کہ بے وقوف یہ کہانی ہے مگر وہ کہاں مانتی تھیں۔ نتیجہ یہ کہ وہ مسودہ کورٹ اپنے ساتھ لے جاتے۔ جو لکھ چکے ہوتے وہ شاہد بھائی کو دہلی بھیج دیتے۔ بڑی چراغ پا ہوئیں۔ پورے دن سے تھیں مگر بے حد پھرتیلی تھیں۔

ایک دن صبح مجھے منے بھائی نے جگایا۔

"اٹھو!"

"ابھی سے، تھوڑی دیر میں اٹھوں گی۔" میں کروٹ لے کر پھر سونے لگی۔

"ارے ہمارا بیٹا نہیں دیکھو گی؟"

"رات بھر تمہارے نیمنے بیٹے لاتیں مارتے رہے۔ یہ تجو اور چھبا بہت بد ہیں۔ میں انھیں نہیں سلاؤں گی اپنے ساتھ۔ دونوں گھس پڑتے ہیں۔"

"ارے نیا والا بیٹا!"

"نیا۔ ہیں۔ کیا بچہ پیدا ہو گیا؟"

"ہاں چلو دیکھ لو۔"

"رات تک اچھی بھلی سوئیں دلہن بھابی اور صبح بیٹے سے بچہ دے دیا۔"

"رات کو تکلیف تھی۔ چھوٹے خاں کو بھیج کر نرس کو بلوالیا اور۔۔۔"

"آواز بھی نہیں نکلی۔"

"بھئی ایکسپرٹ ہو گئی ہے ہماری خانم ہمیں بھی نہیں جگایا۔"

"تیسرا بیٹا، پانچواں بچہ، بے حد پیارا۔ گول مٹول۔" دلہن بھابی لیٹی ہنس رہی تھیں۔

راجپوتوں کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا تھا اس لیے ہر وقت راجپوتی آن بان کا ذکر رہتا تھا۔

منّے بھائی نے تجّو کا نام موہن سنگھ، چھبّا کا سوہن سنگھ، اور نو وارد کا نام فوراً مکھن سنگھ رکھ دیا۔ وہ تھا بھی مکھن ملائی جیسا نرم سفید۔ وہ کبھی ان کے اصلی نام نہیں لیتے تھے اور موہن مکھن اور سوہن ہی پکارتے تھے۔ بہت پیار آتا تو موہنیا، سوہنیا اور مکھی، یا مکھو کہتے تھے۔ آج بھی صرف مکھو کا نام رہ گیا ہے۔ دونوں بڑے اب زعیم اور رجیم کہلاتے ہیں۔

ہم دس بہن بھائیوں میں سے دو کے اولاد نہیں ہوئی۔ آٹھ نے انتیس بچّے پیدا کیے جن میں سے تیرہ پاکستان چلے گئے، سولہ ہندوستان میں رہ گئے۔

عظیم بھائی کا انتقال ہو چکا تھا۔ پارٹیشن کے بعد ایک یہاں رہ گئے اور چار پاکستان چلے گئے۔ ہم چاروں بہنیں ہندوستان ہی میں رہیں۔

چار بھائیوں میں سے تین کا پاکستان میں انتقال ہو گیا بس ایک بھائی ہیں مجھ سے چھوٹے۔ ہندوستان میں بھی ایک بھائی ہیں مجھ سے بڑے۔

مگر میں مرنے والوں کا ذکر نہیں کرتی۔ ایسا لگتا ہے کہیں ہم دسوں زندہ ہیں اور ہم اب بھی چھ بھائی اور چار بہنیں ہیں۔

ایک بہن کا ہندوستان میں انتقال ہو گیا۔

باجی، میری پیاری باجی امّاں، جنھوں نے مجھے پونے دو برس کی عمر سے سنبھالا تھا۔ ان کا رنگ صاف تھا میرا سانولا، ورنہ لوگ سمجھتے تھے میں ان کی بیٹی ہوں۔

# سونے کا اگالدان

منّے بھائی جاورے میں خاندان سے دور پہلی مرتبہ گئے تھے۔ میرے پاس کئی خط آچکے تھے کہ فوراً آؤں۔

میں چھٹیاں ہمیشہ ان کے یہاں گذارا کرتی تھی۔ جب ابا میاں سانبھر میں جج تھے تب بھی میں سانبھر تھوڑے دن رہ کر جودھپور چلی جایا کرتی تھی۔ اس دفعہ منے بھائی نے اتنا اصرار کیا کہ میں سیدھی ان کے ہاں پہنچی۔ انھوں نے کوشش کر کے آگرہ سے ننھے بھائی کو ریونیو سیکریٹری کے عہدے پر بلوالیا تھا۔ نواب جاورہ عظیم بھائی کو بہت مانتے تھے۔ نہ جانے کیا جوڑ توڑ کر کے یہ ثابت کر دیا گیا تھا کہ نواب صاحب سے ہمارا کچھ ننہال سے رشتہ نکلتا ہے۔

میرے پہنچتے ہی منے بھائی نے شکایت کی ننھے بھائی کو اتنا اچھا عہدہ ملا ہے مگر سب پٹرا کیے دے رہے ہیں۔ سب سے پہلے تو حسب قاعدہ تین بار جھک کر سلام کرنے پر اڑ گئے۔ بہت سمجھایا کہ بھئی دربار کے کچھ قاعدے ہیں وہ تمہارے لیے کیسے بدلے جا سکتے ہیں۔ بہت ہی سمجھایا اور شوکت آپا بھی جان کو آگئیں تو نیم راضی ہو کر ٹال گئے۔ سب سمجھے شاید مستقبل کے خیال سے رویہ بدل دیں گے مگر جب دربار میں حاضر ہوئے تو اونچی آواز سے السلام علیکم کہا اور اس سے پہلے کہ نواب صاحب بیٹھنے کی اجازت دیتے، بیٹھ گئے۔ مجبوراً نواب صاحب کو وعلیکم السلام کہنا پڑا اور بیٹھنے کا حکم بھی بعد میں ہی دے پائے کیوں کہ وہ بیٹھ چکے تھے اور وہ بھی ٹانگ پر ٹانگ رکھ کر بے تکلفی سے حسب عادت گھٹنا ہلا رہے تھے۔ دربار میں سناٹا چھایا ہوا تھا۔ منے بھائی کا خون خشک ہو رہا تھا۔

نواب صاحب تھے تو چھوٹے سے نواب۔ اٹھارہ لاکھ سالانہ کی ریاست تھی جس میں سے چودہ لاکھ ان کی اپنی ذات پر خرچ ہوتا تھا۔ باقی ریاست کی بہتری پر جو لہ آنہ فی فرد کے برابر پڑتا تھا۔ سوائے محل اور شہزادوں کے بنگلوں کے سب مکان کچے کھپریل یا چھپر کے تھے۔ ان کے بڑے بھائی چیف منسٹر تھے ان کا بنگلہ بھی شاندار تھا۔

عام طور پر نواب صاحب کو شاہ کہا جاتا تھا۔ جس حصہ میں محل تھا وہ کسی دوسرے ہی ملک کا ٹکڑا نظر آتا تھا۔ پکی سڑکیں، بجلی کے کھمبے، لق و دق پارک، سوئمنگ پول، جشن خانہ، غرض کسی چیز کی کمی نہ تھی۔ کتوں کا بہت شوق تھا اور ایک انگریز ڈاکٹر اور پرسنیز مقرر تھے جو بہت شان سے بنگلوں میں رہتے تھے۔ پریڈ گراؤنڈ میں سالگرہ اور دوسرے جشن کے موقعوں پر فوج کے پرے بھی جمتے تھے۔ نواب صاحب کے آنے جانے پر توپوں کی سلامی دی جاتی تھی۔

ریل دو بار دن اور رات میں ٹھہرتی تھی۔ ایک بوسیدہ سا پلیٹ فارم تھا۔ اندھیرا گھپ، ایک ٹوٹی سی اندھی لال ٹین تنہا روشنی کا ذریعہ تھی۔ نواب صاحب کی اپنی اسپیشل محل تک آتی تھی جس کے لیے علاحدہ لائن بنی تھی۔ یہ ٹرین ریاست کے عجائبات میں سے تھی اور مہمانوں کو حسن سیری اور پرانی عمارتوں کے ساتھ دکھائی جاتی تھی۔ بیحد خوبصورت سفید اسپیشل جس پر سنہرے پھول بوٹے بنے تھے لگتا تھا سیدھی بکنگھم پیلس سے چلی آ رہی ہے۔ اندر محل کے نہایت خوبصورت صوفے اور کرسیاں تھیں۔

ادھر دو سال سے لکھنؤ میں رشیدہ آپا نے کچھ ایسا اپنے رنگ میں رنگ لیا تھا کمیونزم سے نیا نیا معاشقہ ہوا تھا۔ جب کہ شان و شوکت دیکھ کر سب عش عش کرنے لگتے میں اندر ہی اندر سلگتی۔ سارا مزہ کرکرا ہو چکا تھا۔ نوابوں اور راجاؤں کا انگریز حاکموں سے گٹھ جوڑ۔ نواب صاحب کے سب بیٹے زیادہ تر ولایت میں پڑھتے تھے، پڑھتے کیا خاک وہاں گل چھرے اڑاتے تھے۔ صرف دو جڑواں صاحبزادے علی گڑھ بھیجے گئے تھے۔ جب میں نے میٹرک کا امتحان دیا تھا تو شمیم جو میٹرک کا تیسری بار امتحان دے رہے تھے، ان لڑکوں کی صحبت میں ناچ گانے کے جلسوں میں بڑی پابندی سے شریک ہوتے تھے۔ پڑھنے لکھنے کا کوئی پروگرام نہ تھا۔ یہ لڑکے ایک شاندار کوٹھی میں اپنے عملے کے ساتھ بس ہلڑ مچایا کرتے تھے۔ نواب صاحب نے زبردست عطیہ یونیورسٹی کو دیا تھا۔ اس لیے ان سے کوئی پوچھ گچھ نہیں کی جا سکتی تھی۔ اس وقت یونیفارم لازمی سمجھا جاتا تھا۔ مگر یہ صاحبزادے جن کا نام منے میاں اور پیارے میاں تھا۔ جارجٹ کے زردوزی کام کے کرتے

ریشمی چست پاجامے اور کامدار جوتے پہنے کلاس میں کبھی ٹھمکتے آجاتے۔ ان کے ساتھ سازندے بھی کوارٹرس میں رہتے تھے۔ روز ناچ گانے کا پروگرام جمتا یونیورسٹی کے نکمے اور چاپلوسی میں ماہران کی درباری پر تعینات رہتے۔

نواب صاحب کے سب سے بڑے دو بیٹے ولایت میں تھے بعد میں یہ جڑواں بیٹے پیدا ہوئے۔ قاعدے سے ان میں سے جو چند منٹ بڑا تھا اسے ولی عہد مانا گیا تھا۔ جس پر وہ بڑے بیٹے جو ولایت میں تھے بہت برافروختہ تھے۔ انھوں نے ایک انگریز عورت سے شادی کرلی تھی اور دو بچے بھی تھے۔ جڑواں صاحبزادے کچھ چھٹنکی قسم کے تھے عورتوں سے قطعی دلچسپی نہیں تھی خوب سجتے اور میک اپ کرتے تھے۔ نواب صاحب عجیب چکر میں تھے۔

ادھر انگریز بیوی نے کچھ طنابیں کھینچیں اور نواب صاحب پر گورنمنٹ نے پچھلے دروازے سے زور ڈالا تو نواب صاحب نے پرانا گزٹ ملغ کر کے نیا جاری کیا جس کی رو سے بڑے بیٹے کی ولی عہدی پکی ہوئی۔ جب ولی عہدی کی پوزیشن پکی ہوگئی تو وہ ولایت سے مع انگریز بیوی اور بچوں کے واپس آئے۔ ان کے چھوٹے بھائی تو پہلے ہی واپس آگئے تھے شادی کے بعد دو بچے ہو چکے تھے۔ بڑے شریف انسان مانے جاتے تھے اور اپنی بیوی پر جان چھڑکتے تھے۔ انھیں کوٹھی، موٹر، عملے کے علاوہ کوئی عہدہ بھی دے دیا گیا تھا۔ شاید کوئی فوجی قسم کا تھا۔ وہ بڑے سکون سے اپنے چھوٹے سے پیارے خاندان کے ساتھ رہتے تھے۔

مگر ولی عہد سے لوگ ذرا خائف تھے۔ انھوں نے آتے ہی پوری ریاست کی جانچ پڑتال شروع کر دی تھی۔ اور فوج کے کمانڈر ان چیف کی حیثیت سے بھی کافی مرعوب کن ثابت ہوئے تھے۔

میں جیسے ہی جاورے پہنچی ایک دھوم مچ گئی۔ بی اے پاس اور وہ بھی مسلمان لڑکی، ایسا جانور کبھی ریاست میں دکھائی نہیں پڑا تھا۔ نواب صاحب نے فوراً مجھے سو روپیہ ماہوار پر گرلز اسکول کی ہیڈ مسٹرس کا عہدہ دے دیا۔ ایک پرانے محل نما بنگلے میں لڑکوں کے اسکول سے کچھ بنچیں اور ڈیسک منگوا کر ڈلوا دیے گئے۔ ایک بلیک بورڈ اور ہندوستان کا پرانا سا نقشہ مہیا کر دیا گیا۔

میں پہلے تو بہت بدکی اور جودھپور بھاگنے کی دھمکی دی مگر منے بھائی پیچھے پڑ گئے۔

"نواب صاحب نے احکامات جاری کر دیے ہیں۔ تمہارا تقرر ہو چکا بس آج کل میں آرڈر تمہیں بھی مل جائے گا۔ اب تم انکار کرو گی تو غضب ہو جائے گا۔ نواب صاحب کے حکم کو ٹالنا۔ ....."

"ارے واہ، بھئی مجھے ایسے نوکری نہیں کرنا۔"

"اب تو تقرر ہو گیا"، ننھے بھائی نے چھیڑا۔

ہمارے دور کے رشتہ کے نانا سرفراز علی خاں دوڑے ہوئے آئے۔ ان کی پوتی نواب صاحب کے ایک چہیتے بیٹے سے منسوب تھی، بلکہ نکاح ہو چکا تھا۔ بس ایسے ہی کسی دعوت میں چھ برس کی بچی کو دیکھا اور پسند فرمالیا۔ دوسرے دن اپنے بارہ برس کے بیٹے سے نکاح کر دیا۔ بچی کی تقدیر جاگ اٹھی۔ کیا بھاری جوڑے اور جڑاؤ زیور چڑھایا۔ نواب صاحب عجیب درویش منش ہیں۔ ان کی پہلی شادی دہلی کے ایک اعلیٰ خاندان میں ہوئی تھی جو مغل شہزادے سکندر بخت کے خاندان سے تعلق رکھتے تھے مجھے رشتہ کئی بار سمجھایا گیا مگر ذہن سے اتر گیا۔

یہ بیوی نہایت حسین اور گوری چٹی تھیں۔ کوئی چندہ پندرہ برس کی بیاہ کر آئی تھیں۔ نواب صاحب نے ان کا گھونگھٹ پلٹا اور فوراً چھوڑ دیا۔ انھیں گوری رنگت سے اُبکائی آتی تھی پھر انھوں نے کبھی ان کی طرف توجہ نہ دی۔ وہ کنواری آئی تھیں اور کنواری ہی رہیں۔

نانا نے سمجھایا مصلحت اسی میں ہے کہ اس وقت عہدہ قبول کر لوں اور موقع پا کر جانا چاہوں تو کوئی رکاوٹ نہ ہوگی۔

پچیس تیس لڑکیاں مختلف قد اور عمر کی جمع کر دی گئیں۔ زیادہ تر شاہی خاندان سے تعلق رکھتی تھیں اور کچھ نہیں بس انگریزی پڑھنا اور بولنا سیکھنے کا شوق تھا۔

سوچتی ہوں تو ہنسی آتی ہے۔ کیا مسخری کلاس تھی۔ سجی بنی لڑکیاں بڑی مہذب بڑی پیاری، بڑے ادب سے بیٹھتیں۔ میں انھیں کچھ زبانی کچھ بلیک بورڈ کی مدد سے انگریزی لکھنا اور بولنا سکھاتی۔ بڑی دلچسپ کلاس ہوا کرتی تھی کسی لڑکی کو نام سے نہیں پکارا جاتا تھا۔ بس ننھی بی، پیاری بی، گوری بی، اچھی بی، سجی بی، سب بیبیاں تھیں۔ ایک بڑی ہوشیار نازک اندام خوبصورت سی لڑکی تھی، بڑی پٹاپٹ بولا کرتی تھی۔ اس کا نام شہزادی بیگم تھا۔ سب سے ہوشیار مہذب اور شوقین تھی۔

بڑے مزے آتے۔ چیف منسٹر کی بیٹیاں بڑی شریر مگر پیاری تھیں۔ میں نے کبھی ان سے گھر

چلی جاتی تو بڑا لطف آتا۔ پکنکوں کے پروگرام بنتے گانے بجانے ہوتے۔ غرض عیش ہی عیش۔ ولی عہد کے چھوٹے بھائی منی میاں کی دلہن کو بھی شوق چرایا کہ انگریزی پڑھیں گی۔ روز موٹر مجھے لینے آتی اور میں رات کا کھانا انھیں کے ساتھ کھا کر لوٹتی۔ وہاں بھی پڑھائی وڑھائی خاک نہیں بس گپتیں۔ لونڈیوں کے ناچ گانے کشتیاں نقلیں شرارتیں۔ ہاں تھوڑی انگریزی بولنے کی مشق۔ منی میاں کی بیوی سے محبت ضرب المثل بنی ہوئی تھی۔ بڑی نازک مگر بھرے جسم کی نہایت شفاف چکنی جلد بالکل سفید نام کو سرخی نہیں۔ سیاہ بھونرا بال اور سیاہ چمکتی آنکھیں۔ ہلکے پھلکے رنگوں کے لباس اور صوفیانہ زیور۔ دو ایک بار منی میاں سے بھی ملاقات ہوئی۔ بڑے ہنس مکھ اور دھیمی آواز سے بولتے تھے۔ میں بڑی احتیاط کیا کرتی تھی۔ مگر کبھی منہ سے کوئی ایسی بات نکل جاتی جو نوابوں کے رہن سہن پر چوٹ ثابت ہوتی تو سب چپ سناٹے میں رہ جاتے بات آگے نہ بڑھ پاتی۔

ایک دن منی میاں نے بڑی حسرت سے کہا۔

"جی چاہتا ہے ریاست سے باہر جاؤں، کوئی نوکری کروں۔"

"پھر کون سی چیز مانع ہے؟" میں نے پوچھا۔

"کوئی چیز نہیں۔ باہر بھی یہی دنیا ہے۔ برٹش سرکار کوئی عہدہ دے دے گی۔ کیا فرق پڑے گا۔"

"تو ولایت۔"

"ولایت میں بھی کوئی فرق نہ پڑا،" وہ بڑی حسرت سے بولے۔

"آپ کو کس چیز کی کمی ہے؟"

"خدا کے فضل سے کسی چیز کی نہیں۔"

"پھر؟"

"بس یکسانیت، اکتاہٹ۔"

"کبھی آپ نے ریاست کا دورہ کیا ہے؟"

"نہیں۔"

"بس خول میں بند...۔"

منی میاں کچھ کبیدہ خاطر ہوئے۔ اور اتنے میں کھانے کا دسترخوان لگ گیا اور بات ٹل گئی۔

لتنے کھانے ایک دسترخوان پر میں نے کبھی نہیں دیکھے تھے۔ ایک ایک نوالہ بھی دیا جائے تو بدہضمی ہو جائے۔ اور پھر اتنا اتنا بھر دیتے ہیں پلیٹوں میں۔ چھ سات قسم کی تو روٹیاں ہی ہوتی تھیں۔

میری موجودگی میں ایک جشن نواب صاحب کی سالگرہ کا منایا گیا۔

"نذر گذارنی ہوگی" منے بھائی نے کہا۔

"تو میں نہیں جانے کی" میں نے کہا۔

"کیوں؟"

"ارے واہ لتنے مالدار کو اور مال دو۔ اور مہینے کا آخر ہے میرے پاس تو پیسے بچتے ہی نہیں۔"

منے بھائی نے ایک اشرفی اور گیارہ روپیہ دلھن بھابی کو میری نذر کے لیے دیدیے کہ عین وقت پر دے دیں۔

نواب صاحب سفید ریشمی چست پاجامہ اور شربتی شفان کا کارچوبی کام کا کُرتا اور جھلملاتے ہار پہنے زربفت کی چوکی پر بیٹھے تھے۔ عورتیں نذرانے کر پہلے سلام کرتیں پھر رومال پر روپیہ اشرفیاں رکھ کر پیش کرتیں۔ وہ روپیوں کو ہاتھ لگاتے اور پاس کھڑا مصاحب نذر لپک لیتا۔

میں نے دلہن بھابی کے دیے ہوئے رومال کو سامنے بڑھایا۔ نواب صاحب خاموش غور سے مجھے گھورتے رہے اور میں ڈری کہ انھوں نے اب ڈالا مجھے اپنے حرم میں۔ پھر انھوں نے ہاتھ لگایا اور مصاحب روپیے اچک لے گیا۔ اشرفی پڑی رہ گئی مگر اس سے قبل کہ میں اشرفی دبا کر سرک جاتی چیل نے پھر جھپٹا مارا اور میں اپنا سا منھ لے کر رہ گئی۔

نواب صاحب کی ایک سے ایک بدصورت بیویاں جواہرات میں غرق جھما جھم ساڑیاں پہنے چائیں چائیں بول رہی تھیں۔ صرف بڑی بیگم خاموش بیٹھی تھیں۔ ذرا بھرے جسم کی بے حد حسین بے انتہا گوری یا شاید آبنی کرتلوں میں وہ زیادہ ہی سفید لگ رہی تھیں۔ میں ہرایک کے زیورات گھور گھور کر دیکھے جا رہی تھی۔

نہ جانے کیسے پتہ چلا اور نوکر نے جلدی سے سونے کا اگالدان نواب صاحب کے سامنے پیش کر دیا اور انھوں نے اس میں پیک تھوک دی۔ ہر بیوی کے ساتھ چند لونڈیاں اگال دان خاصدان سنبھالے لگی ہوئی تھیں اور نہ جانے کیسے انھیں تھوک آنے کا پتہ چل جاتا تھا کہ

جست سامنے کردیں۔

اتنے میں ولی عہد تشریف لے آئے۔ لمبے قد کے سانولے نوجوان ان کے ساتھ ایک لال لکڑ میم یعنی ان کی انگریز بیوی تھی۔ لمبا ریشمی گاؤن اور گلے میں سچے موتیوں کا ہار۔ کانوں میں ہیرے جگمگا رہے تھے۔ بال بھی نہایت سرخ انگارہ اور سبز آنکھیں۔ کافی بھیانک اور بوڑھی سی لگ رہی تھی۔ ایک دم حاضرین پر سکتہ طاری ہو گیا۔ نواب صاحب بھی اٹھ کھڑے ہوئے اور ولی عہد اور ان کی بیوی کے ساتھ باتیں کرتے ہوئے نہ جانے کدھر چلے گئے۔ کیونکہ ان کے اٹھتے ہی محفل اکھڑ گئی۔

صرف بڑی بیگم جیسے کہیں دور سنسان جگہ کھوئی ہوئی تھیں۔

ہندوستان پر حکومت کرنے والوں کی ہم قوم بھی کسی حاکم سے کم نہ تھی۔

کسی زمانے میں انگریز بھی ہندوستانی لڑکیوں سے شادی کرتے تھے اور بڑے بڑے نوابوں راجاؤں تک نے بڑوں کو بیٹیاں دی تھیں۔ نچلے طبقے کے انگریز بھی شادیاں نہ کرتے تو تعلقات تو پیدا کر ہی لیتے تھے مگر انگلینڈ کی کنواریوں پر بری بیت رہی تھیں۔ نوآبادیات کے حصول کے چکر میں ملک کا بچہ بچہ پردیس سدھار رہا تھا۔ شادی کے بعد بھی بیوی کو چھوڑ کر کوئی نیٹو عورت سے دل لگا بیٹھا تھا انگریز عورت اس نیٹو سے ٹکر لینے پر تل گئی۔ اور بیویاں اور شوہر کی متلاشی کنواریاں نکل پڑیں ساجن کی تلاش میں۔ انھوں نے نیٹو عورتوں کے وجود کے خلاف سخت احتجاج کیا اور حاکموں کو مجبور کیا کہ اس قسم کے میل جول پر پابندی لگائی جائے۔ دوغلے بچوں کی دونوں ہی ملکوں میں مصیبت آگئی۔ وہ اپنے کو انگریز بچہ گردانتے تو انھیں سوسائٹی ہضم کرنے کو تیار نہ تھی۔ نیٹو سے وہ خود کو برتر سمجھتے تھے اس لیے جواب میں انھوں نے بھی حقارت دی۔ یہ یوریشین یا انگلو انڈین ذہنی طور پر ایک مفلوج سا طبقہ بن گئے انھیں سیاہ فام عیسائیوں سے ذرا اوپر مگر گوروں سے نیچے جگہ ملی۔

مکمل گورے اور کالے ہمیشہ انھیں عجوبہ ہی سمجھتے رہے۔ ہندوستان کالے گورے کی تفریق سے پاک تھا۔ یہاں سانولا رنگ سراہا جاتا تھا۔ مگر ان لوگوں کو یہاں بھی ہضم کرنا دشوار ہو گیا۔

انگریز بیوی ولی عہد کا زور بازو تھی۔ اور ولی عہد نے اپنے قدم جمانے کے لیے جدوجہد شروع کر دی۔

سالگرہ کے جشن کے سلسلے میں فوجی پریڈ ہوئی پولو کا میچ ہوا جس میں ننھے بھائی جو اس کھیل میں مشاق تھے درد سر بن گئے انھوں نے ولی عہد کو گیند نہیں لینے دی اور خود گول پر گول کرتے رہے۔ ننھے بھائی کے پسینے چھوٹ رہے تھے۔ درباری بوکھلا رہے تھے۔ نواب صاحب زیر لب مسکرا رہے تھے۔

اور ننھے بھائی میدان میں جمے ہوئے تھے کئی بار انھیں ساتھ والوں نے سمجھانے کی کوشش کی مگران کی سمجھ میں قطعی نہیں آیا کہ بجائے تعریف کے لوگ انھیں احتیاط کرنے کی صلاح کیوں دے رہے ہیں۔ ننھے بھائی کی کامیابی کو کوئی نہیں سراہ رہا تھا میدان میں سناٹا تھا اور ولی عہد کا پارہ چڑھتا جا رہا تھا۔ کئی بار انھوں نے جھلا کر ننھے بھائی پر حملہ بھی کیا مگر انھیں پتہ بھی نہ چلا اور وہ بچ نکلے۔ نواب صاحب نے کھیل بند کرنے کا حکم دے دیا۔

ننھے بھائی کے لیے یہ کامیابی کوئی حقیقت نہیں رکھتی تھی اور انھیں تالیوں کی آواز کی غیر موجودگی کا قطعی احساس نہ ہوا۔ اب دوسرا کھیل شروع ہوا۔ ایک لمبے بانس کے سرے پر ایک مٹی کی ہانڈی لٹکا دی گئی جس میں پانچ اشرفیاں تھیں اور نشانہ لگانے والے ایک قطار میں کھڑے ہو گئے۔ ننھے بھائی نے ساری عمر اگر کوئی قابل تعریف کام کیا تھا تو نشانہ بازی، دس برس کی عمر سے وہ شکار مار کر لا رہے تھے۔

ولی عہد کا نشانہ خالی گیا مصلحتاً سب نے نشانہ خالی دیا۔ بھلا ننھے بھائی نے کون دربار جھیلے تھے تڑ سے گولی ماردی۔ ہنڈیا ٹوٹ گئی اشرفیاں بکھر گئیں۔ کوئی بات نہیں کسی نے کچھ نہ کہا اور پھر سے مقابلہ شروع ہوا۔ دوسری ہانڈی ٹانگی گئی۔ پھر ننھے بھائی نے اڑادی لیکن مارے غصہ کے ولی عہد سر سے پیر تک کانپ رہے تھے۔ ان کے دو فائر خالی جانے کے بعد ننھے بھائی نے پھر ہانڈی توڑ دی۔

پھر ہانڈی بدلی گئی۔ ایک صاحب نے آکر چپکے سے کہا۔

"یہ آپ کیا غضب کر رہے ہیں چغتائی صاحب"

"کیوں؟ کیا کیا ہم نے"

"صاحب کیا آپ سمجھتے ہیں ہمارے نشانے آپ سے کم ہیں؟"

"تو لگاتے کیوں نہیں؟"

"کیا بچوں جیسی باتیں کر رہے ہیں۔ ہر سال صرف ولی عہد ہی ہانڈی توڑتے ہیں"

"تو اس سال بھی توڑیں کون روکتا ہے؟"

"افوہ۔ قبلہ آپ تو ... چہ سنیے۔ ولی عہد چار پانچ جتنے فائر کریں آپ چپ رہیے۔ گولی چلائیے بھی تو ایسے کہ نشانے پر نہ لگے"

"ارے واہ کیوں؟"

"دیکھیے چغتائی آپ کو یہ کیوں بڑی بھاری پڑے گی۔ وہ صاحب غرائے۔

ولی عہد نے تین فائر کیے۔ ہانڈی ٹس سے مس نہ ہوئی۔

ننھے بھائی نے زندگی میں کبھی عاقبت اندیشی کا مظاہرہ ہی نہیں کیا وہ تو آگے پیچھے دیکھنے کے قائل ہی نہ تھے۔ اور ہانڈی کے پرخچے اڑ گئے۔

منے بھائی چکرا کر کرسی سے نیچے گرے ننھے بھائی سارا مقابلہ بھول کر لپکے۔ انھیں بچے کی طرح اٹھایا اور کسی سے پوچھے گچھے بغیر گھر لے آئے۔ پیچھے ایک آدمی دوڑ دوڑ کر کہہ رہا تھا۔

"نواب صاحب کا حکم ہے جج صاحب کو فوراً ٹھہرا لیجیے۔"

ننھے بھائی نے کچھ سنا ہی نہیں وہ انھیں گھر لے آئے۔

پھر جو چورن بنا ہے تو خدا کی پناہ۔

رات کے کھانے کے بعد منے بھائی عموماً کوئی ایسی بات چھیڑ دیتے کہ چپقلش شروع ہو جاتی پھر وہ ایسے پھندے مارتے کہ گرما گرمی اور پھر خاصی جنگ عظیم چھڑ جاتی۔ بڑے ماموں ان لڑائیوں کو "جنگ عظیم" کہتے تھے کیوں کہ عظیم بیگ ہی ان لڑائیوں کو کنڈکٹ کرتے تھے۔

خود منے بھائی انھیں "چورن" کہتے تھے۔ کیونکہ بحث مباحثہ میں اتنا جوش پیدا ہوتا تھا کہ واقعی بھوک لگ آتی تھی۔ کھانا ہضم ہو جاتا تھا۔

"جس دن چورن نہیں بنتا کھانا چھاتی پر دھرا رہتا ہے" وہ بڑی سنجیدگی سے کہتے تھے۔ یہ لڑائیاں اتنی مضحکہ خیز اور دلچسپ ہوتی تھیں کہ واقعی جس دن کسی مہمان کی مروت میں نہ ہو پاتیں تو بڑا بوجھ سا لگتا تھا۔ ان لڑائیوں میں بچوں کو زبان پر دھار رکھنے کا موقع ملتا تھا اور کبھی کوئی بچہ بڑا اچھا ہوا جملہ لگا دیتا تو لوگ پیار میں چپتیں اور شاباشی بھی ملتی۔ نئی بہوئیں اور داماد اس چورن سے بہت حواس باختہ ہوتے تھے۔ اور کافی عرصہ بعد اس کے عادی ہو پاتے تھے۔

"ننھے بھائی تم میری اور چغتائی کی نوکری بھی ختم کروا دو گے۔" منے بھائی نے شکایت کی۔

"کہو تو ہم وہاں آگے سے چلے جائیں۔" ننھے بھائی بولے۔

"ہرگز نہیں میں گر کے مرکے بھی نہیں جاؤں گی۔" شوکت آپا نے فیصلہ کیا۔

"ننھے بھائی نواب صاحب ہم لوگوں کا کتنا خیال رکھتے ہیں۔ وہ تو کہتے ہیں جیسے ہی جب ولایت سے انجینئرنگ پاس کر کے آئے گا تو اسے ریاست کا چیف انجینئر بنائیں گے ہم سب کا مستقبل کافی روشن ہو سکتا ہے۔"

نہ جانے منے بھائی (؟) دم کیوں نواب صاحب پر لٹو ہوئے تھے۔ یہ وہی "کھرپا بہادر" کے مصنف تھے۔ انھوں نے اس کتاب میں نواب رام پور اور نواب جاورہ کے حالات لکھے تھے۔ نواب صاحب ان سے پھر بھی خفا تھے انھیں "کھرپا بہادر" کا کیا پتہ ہوگا۔ جاورہ میں انھوں نے جو نئی کتاب لکھی تھی یاد نہیں کیا نام تھا، وہ نواب صاحب کے نام معنون کی تھی۔

"بھئی میرے مستقبل کی فکر نہ کی جائے۔" میں نے اکڑ دکھائی۔ "میں چھٹیوں میں جاؤں گی تو پھر نہیں واپس آؤں گی۔"

"بیوقوف ہو کتنی خاطر ہوتی ہے تمہاری، کچھ نہیں کرنا پڑتا مفت کی تنخواہ ملتی ہے۔ آرام سے موٹر میں گھومتی ہو۔ صاحبزادیاں تمہاری گرویدہ ہیں نواب صاحب فرشتہ ہیں۔ ناشکر گزار ہو۔"

اور میں نے سوچا مفت بیٹھ کر تنخواہ لینی تھی تو کسی موٹے آسامی سے شادی میں زیادہ منافع رہتا۔ پھر لوگوں کو مجھ پر ترس بھی نہ آتا کہ بے چاری کی شادی نہیں ہوئی خود نوکری کرتی ہے۔

سب سمجھاتے رہے اور ننھے بھائی اس کان سُن اس کان اڑاتے رہے آج تک سوائے شوکت آپا کے کوئی ان پر حکم نہ چلا سکا۔ مگر اس معاملے میں شوکت آپا بھی بے بس نظر آرہی تھیں۔

ولی عہد کا معاملہ ٹھنڈا نہ پڑا تھا کہ ننھے بھائی نے حد کردی۔ ریاست میں شیر اور گھڑیال مارنے کی مناہی تھی بہت سخت جرم تھا۔ ننھے بھائی اتوار کو گئے اور یہ لمبا گھڑیال مار لائے۔ منے بھائی کے ہوش اڑ گئے۔ شوکت آپا ماتم کرنے لگیں۔ دلہن بھابی کو بھی اب میاں کی نوکری کے لالے پڑتے نظر آئے بہت سمجھایا۔

"ارے بھائی گھڑیال مارنے کا موقع ملے تو کیا ہم چھوڑ دیتے اور بھاگے بھاگے نواب صاحب کے پاس جاتے کہ چلو گھڑیال مارو۔"

"خدا کے لیے ننھے میاں" شوکت آپا رونے لگیں۔ واویلا کا آخر کچھ اثر ہوا۔

ننھے بھائی فوراً گھڑیال لے کر نواب صاحب کے پاس گئے۔

"میں نے اپنی جان بچانے کے لیے مارا، میں بُری طرح گھر گیا تھا ورنہ ہرگز قانون شکنی نہ کرتا، آپ کی خدمت میں پیش کرنے لایا ہوں۔"

نواب صاحب انھیں اتنا نرم دیکھ کر پھولے نہ سمائے، اور ان کا قصور معاف کردیا۔

مگر دوسرے دن ولی عہد تمام محکموں کا معائنہ کرنے نکلے تو سیدھے ننھے بھائی کے اوپر نازل ہوئے۔ نہ جانے کب سے کھیلے ہوتے چلے آرہے تھے۔

"میں تو ابھی آیا ہوں، اور پھر میں نے نواب صاحب سے کہہ دیا تھا کہ میں ریونیو کے بارے میں کچھ نہیں جانتا وہ مانے ہی نہیں تقرر کر دیا۔ اور میں جتنا اس گھپلے کو سلجھانے کی کوشش کرتا ہوں اور الجھتا جاتا ہے۔ میرے ہاتھ میں کوئی فیصلہ نہیں۔ چیف منسٹر کے احکامات چلتے ہیں۔"

ولی عہد پھنکارتے ہوئے چلے گئے۔ اسی وقت ایک حکم نامہ آیا کہ چوبیس گھنٹے کے اندر ریاست کے حدود سے نکل جائیں ورنہ قانون کی زد میں آجائیں گے۔

شوکت آپا کے تو ہاتھ پاؤں کا دم نکل گیا۔ مگر ننھے بھائی نے دو گھنٹے میں سامان سمیٹ ڈالا، سامان تھا بھی کتنا۔ مانگے کی چیزوں سے کام چلا رہے تھے۔ شوکت آپا بہت جان کھاتی رہیں انھوں نے پلنگ تک بنوا کے نہ دیئے تھے۔

ننھے بھائی کے جانے کے بعد نواب صاحب منے بھائی پر اور مہربان ہو گئے ان کے علاج کے لیے طبیب شاہی کی خدمات پیش کیں۔ منے بھائی صدمہ سے ایک دم نڈھال ہو کر بالکل صاحب فراش ہو گئے۔ ساری ساری رات کھانستے گذر جاتی۔ ایک دم نقاہت اتنی بڑھ گئی کہ بات منھ سے نہ نکلتی۔ طبیب کی دوا الٹا اثر کر رہی تھی۔ پیتے ہی پسینے چھوٹ کر بے ہوش ہو جاتے۔ دلھن بھابی جاگتیں کبھی میں، مگر مجھے نیند بے طرح ستاتی، بیٹھے بیٹھے سو جاتی۔ منے بھائی پیاس کی وجہ سے بے تاب ہو کر پکارتے مگر آواز نہ نکلتی اور دم گھٹنے لگتا تب دلھن بھابی بے چین ہو کر جاگ اٹھتیں۔ دوا دیتیں تو وہ مرغ بسمل کی طرح تڑپتے۔

ایک دن رات کے دو بجے دروازے پر ہلکی سی دستک ہوئی کھولا تو بوڑھے نانا جلدی سے اندر آئے اور کہا "لالٹین بجھا دو۔"

تھوڑی دیر تاریکی میں وہ سہمی سہمی سانسیں لیتے رہے پھر کانپتی ہوئی آواز میں سرگوشی سے بولے۔

"جو کہتا ہوں سنو اور سوال نہ پوچھو۔ صبح نواب صاحب سے اجازت لے کر دلھن تم منے کے ساتھ میرج کے سینی ٹوریم چلی جاؤ۔"

"بچے" دلھن بھابی بولیں۔

"یہ بنّی دیکھے گی یعنی میں" اور پھر کوئی خطرے کی بات نہیں۔ بس۔"

"منے بھائی آپ چلے جایئے، میں بچوں کی دیکھ بھال کر لوں گی۔" میں نے سہم کر کہا۔

"مگر نانا رات کو چھپ کر یہ بات کیوں کہنے آئے؟" دلھن بھابی نے پوچھا۔

نانا نے کہا تھا "کچھ سوال نہ کرو بس چلے جاؤ" میں چکر میں پڑ گئی ۔

ہم بڑی دیر تک پریشان رہے ۔ میں حسب دستور اسکول گئی ۔ رات کو منی میاں کے ہاں جانے کے لیے انتظار کرتی رہی مگر ان کی موٹر نہ آئی ۔ نہ جانے کیوں گھبراہٹ ہو رہی تھی ۔ منے بھائی نے نواب صاحب کو عرضی دی تھی کہ "مجھے میرج جانے دیجئے ۔ اپنی بہن اور بچے آپ کے زیر سایہ چھوڑ جا رہا ہوں ۔"

نواب صاحب نے اجازت دے دی اور وہ اسی شام میرج روانہ ہو گئے ۔ نواب صاحب کا سفارشی خط بھی لے گئے ۔ میں حسب معمول دوسرے دن اسکول گئی وہیں منی میاں کی بیگم کی گاڑی آ گئیں وہ بڑے پیار سے ملیں ، کچھ خاموش سی تھیں ، لونڈیاں میری طرف دیکھ کر مسکرا رہی تھیں ۔ کیوں ؟

مجھے واپسی پر بڑی وحشت ہو رہی تھی ۔ میں کبھی اس طرح اکیلی نہیں رہی تھی ۔ نوکر بھی نیا اور عجب الّو سا تھا ۔ نہ جانے کیوں میں سب بچوں کو ایک کمرے میں جمع کر کے بڑی دیر تک جاگتی رہی ۔

وہی نانا خیریت پوچھنے آئے ، مجھ سے کہنے لگے "بچے سو رہے ہیں مجھے تم سے کچھ کہنا ہے ۔"

میں ان کے ساتھ بڑے کمرے میں آ گئی جہاں منے بھائی کا خالی پلنگ ابھی تک بچھا تھا اور دواؤں کی بو آ رہی تھی ۔

"تم بڑی خوش نصیب ہو بیٹی میں تمہارے لیے ایک خوش خبری لایا ہوں ۔" نہ جانے کیوں میرا دل زور زور سے دھڑکنے لگا مگر میں نے بڑی سادگی سے پوچھا ۔

"کیسی خوش خبری نانا ؟"

"تمہیں نواب صاحب اپنی بہو بنانا چاہتے ہیں ۔"

میں پہلے ہی سمجھ گئی تھی کہ ایسا ہی کچھ معاملہ ہوگا ۔ مگر چپ رہی ۔

"ان کے صاحب زادے ولایت میں زیر تعلیم ہیں ۔ نواب صاحب شادی کے بعد تمہیں بھی اعلیٰ تعلیم کے لیے بھیج دیں گے ، ولایت ۔"

میں پھر بھی چپ رہی کیونکہ بولتی تو نانا کا منہ خشک ہو جاتا ۔

"پرسوں جمعہ کا مبارک دن طے فرمایا ہے حضور نے ۔"

"میری والدہ اور بھائیوں کو ..."

"انھیں تو اس رشتہ پر فخر ہوگا۔ نواب صاحب کہتے ہیں وہ تار سے اطلاع دے دیں گے۔ تم فکر نہ کرو بیٹی ہم موجود ہیں۔ صاحبزادے آئے ہوئے ہیں، نکاح کے بعد ..."

میں دانت بھینچے خاموش بیٹھی رہی۔

"ایک پنتھ دو کاج ان کا خیال ہے نزہت بٹیا کا نکاح بھی اگر چھوٹے صاحبزادے شبو میاں کے ساتھ ہی ہو جائے تو ..."

"مگر اس کے والدین؟"

"حضور ہمارے مائی باپ ہیں۔ انھیں رعایا کا نکاح پڑھانے کا حق ہے۔"

"ذرا سوچو بیٹی تمہارے والد کے انتقال کے بعد اگر تم چاہو تو اپنے خاندان کے لیے بہت کچھ کر سکتی ہو۔ نواب صاحب بڑے دریا دل ہیں۔ تم پھوپھی بھتیجی راج کرو گی۔ اور اعلیٰ تعلیم حاصل کر کے تم جاورہ کی بہتری کے لیے بہت کچھ کر سکو گی۔ تمہیں معلوم ہے میری پوتی شاہ بانو کا بھی حضور نے مہربان ہو کر بلے صاحب سے نکاح پڑھوا دیا تھا۔ تم نے اس کے چڑھاوے کا زیور تو دیکھا ہی ہوگا۔ ریاست جاورہ کے جواہرات کا بڑی بڑی ریاستیں مقابلہ نہیں کر سکتیں۔ ایک ایک موتی کبوتر کے انڈے کے برابر ہے۔ نکاح کے بعد تمہارے بڑے بھائی کا قصور معاف کر کے واپس بلا لیا جائے گا۔ منے کی تنخواہ میں اضافہ ہو کر انھیں محل میں رہائش کا موقع ملے گا۔ نواب صاحب ولی عہد سے زیادہ خوش نہیں ان کی انگریز بیگم نے بہت پیر پھیلانا شروع کر دیے ہیں۔ تمہارے والد سرکاری آدمی تھے اور تم جیسی تعلیم یافتہ بہو سے حضور کی پوزیشن مضبوط ہوگی۔"

"تمہارے خاندان کو جاگیریں ملیں گی۔ تم خوش ہو نا بیٹی؟"

میں نے فرماں بردار بیٹی کی طرح سر جھکا دیا۔

نانا چلے گئے۔ میں پتھر کا بت بنی دواؤں کی بدبو میں بسے ہوئے اجاڑ کمرے میں نہ جانے کب تک بیٹھی رہی۔ شاہی محل، سونے چاندی کے اگالدان، خاصدان، کبوتر کے انڈے کے برابر سچے موتی، فرش پر ایک دوسرے کے پیچھے بھاگ رہے تھے۔

اور انگلینڈ میں اعلیٰ تعلیم کا زریں موقع۔

مگر اس کے ساتھ ایک عدد اجنبی نواب زادہ! اُف!

عظیم بھائی کے کمرے سے ایسی وحشت ہو رہی تھی کہ دو پلنگوں پر ہم سب کھچ پچ سو گئے۔

ہر بچہ میرے پاس لیٹنے پر مصر تھا۔ ماں باپ کے جانے کے بعد وہ میرے وجود میں پناہ لے رہے تھے۔ اگر میں باتھ روم بھی جاتی تو روتے پیٹتے دوڑتے۔ غصہ بھی آتا اور آنسو بھی۔ غصہ حالات پر آنسو اپنی اور بچوں کی بے بسی پر۔

پرسوں یعنی جمعہ کے مبارک دن یہ کھنڈر نما بنگلہ چھوڑ کر ہم محل میں منتقل ہو جائیں گے۔ وہاں اطلس و دیبا کے پردوں میں چھپی گنگا جمنی مسہریوں پر نرم گرم گدّوں پر کیسی میٹھی نیند آئے گی۔ میں نے کبھی سونے کے اگالدان میں نہیں تھوکا۔ جاتے ہی پہلا کام کروں گی کہ غلاموں کو حکم دوں گی۔

"سونے کا اگالدان حاضر کیا جائے۔" اور جب اگالدان حاضر کیا جائے گا تو بڑی شان سے پھٹاک سے تھوک دوں گی۔

پھر؟ پھر کیا کروں گی؟

"پھر؟" ہزاروں گدّوں کے نیچے دبے ہوئے مٹر کے دانے کی طرح چبھنے لگی۔

پھر دھوم دھام سے برات آئے گی۔

دلہن بنوں گی۔

دولہا کے قدموں کی چاپ سُن کر دل دھڑکے گا۔

پھر جب دولہا گھونگھٹ اٹھائے گا۔

اُف میرے حواسوں کی گھگی بندھ گئی۔ میں نے جنسیات پر کوئی مدلل کتاب نہیں پڑھی تھی۔ پالٹیکس، اکنامکس، تاریخ، جغرافیہ، ناول، ڈرامہ، پوئیٹری، سب ہی چبایا تھا مگر ہمارے کالج میں پریکٹیکل جنسیات پر نہ کوئی کتاب تھی اور نہ آپس کی بات چیت میں کوئی حسین نقشہ کھینچتا تھا۔

مجھے کرپوان کی لڑکی منگیا نے بتایا تھا کہ بہت ہی بری چیز ہے شادی۔ دولہا بہت حرامی پن کرتا ہے اور پھر ساری عمر کرتا ہے۔ ایک دفعہ عظیم بھائی بمبئی تلاش معاش میں گئے تھے وہاں سے جو خط لکھتے تھے وہ دلہن بھابی مجھ سے پڑھواتی تھیں یا نیّر سے کیونکہ چھوٹی آپا جو ان کی ہمراز تھیں بیاہ کر چلی گئی تھیں۔ اس میں کچھ جملے ایسے ہوتے تھے جن کا مطلب دلہن بھابی سمجھ کر لال ہو جاتی تھیں ہم پوچھتے تو کہتیں، بس آگے پڑھو۔ کبھی کھسر پھسر سنائی دے جاتی ایک بیوی دوسری سے کہہ رہی ہیں۔

"بس انہیں تو گندی باتوں کے سوا کسی بات سے دلچسپی نہیں۔ ہر دم جان کو لگے رہتے ہیں۔" یہ وہ اپنے شوہر نامدار کے بارے میں کہہ رہی تھیں۔

ایک دم شاہی محل کی دیواریں میرا دم گھونٹنے لگیں۔ یہ نواب لوگ طلاق کے قائل نہیں بس زہر دلوا دیتے ہیں۔ اگر عورت چیں چپڑ کرے اور میری تو کسی سے ایک گھڑی نہیں بنتی۔ میں کسی کو خدائے مجازی کیسے مانوں گی۔ برسوں ہوئے نماز بھی پڑھنا چھوڑ دی علی گڑھ تک نماز روزے کا دستور چلا۔ آئی ٹی کالج میں تو عیسائی مذہب پر شدت سے زور دیا جاتا تھا اور چیپل پابندی سے جانا ہوتا تھا۔ ہائے خدائے مجازی اور وہ بھی نواب زادہ۔ کیسے نگلا جائے گا۔ اور نزہت، بھولی بھالی سہمی ہوئی سی رہتی ہے جھینگر تک سے ڈر جاتی ہے۔

اور پھر سونے کا اگالدان: ایسا لگا میں خود بڑا سنہرا اگالدان ہوں اور اس میں تھوکا میرے حلق میں آرہا ہے۔

میں نے نوکر کو جگایا کہ جاکر منّے بھائی کے تانگہ والے سے تاکید سے کہہ دے کہ صبح پانچ بجے تانگہ لے کے آجائے۔ دوگنا کرایہ دوں گی۔ پھر جلدی جلدی دو ٹرنکوں میں سامان ٹھونسا۔ میرا ٹرنک تو تیار تھا ہی وہاں الماریوں میں کپڑے سجانے کا فیشن تو تھا نہیں۔ نزہت مکھن اور مینو کے کپڑے جتنے ملے بھر لیے شکر ہے دھوبی کپڑے دے گیا تھا اور کل میلے کپڑے لینے آنے گا۔ میرے پاس روپے بھی کم تھے۔ اپنا کرایہ نزہت کا ادھا ٹکٹ مکھو چار برس کا تھا۔ گھپلا چل جائے گا عمر سے چھوٹا لگتا ہے اور مینو تو گیارہ مہینے کی ہے۔ ٹھیک سے کھڑی بھی نہیں ہوپاتی۔ ان دو کو نہیں چھوڑ سکتی مجھ سے بہت ہلے ہوئے ہیں۔

تجو، چھبا غافل سو رہے تھے نزہت کو چپکے چپکے جگایا۔ اُسے کچھ نہیں بتایا کہاں جا رہے ہیں۔ پانچ بجے اسٹیشن پر پہنچ کر ٹکٹ لیا۔ میں نے مکھن کو اور نزہت نے مینو کو سنبھالا اور سوار ہوگئے۔ دل دھکڑ پکڑ کر رہا تھا۔ جب رتلام کا اسٹیشن آیا تو جان میں جان آئی۔ نزہت عجیب نظروں سے مجھے تک رہی تھی۔ میں اس سے آنکھ ملاتے کترا رہی تھی۔ اسے کیا بتاؤں کیسے بتاؤں۔

"پھوپھی جان تجو اور چھبا؟" اس نے ڈرتے ڈرتے پوچھ ہی لیا۔

"دادا سے کہہ دیا ہے وہ انھیں لے جائیں گے۔" میں نے جھوٹ بولا۔ وہ چپ ہوگئی۔

ایسا لگتا تھا بنا پتوار کے ناؤ پر سوار ہوگئی ہوں اور پیندے میں سوراخ ہے۔ عجیب دم گھونٹ احساس تھا۔

بعد میں پتہ چلا دادا سے کسی نے جاکے کہا گھر خالی پڑا ہے۔ دو بچے چوکھٹ پر بیٹھے رو رہے ہیں۔ نوکر گھر کا صفایا کر کے تڑی ہوگیا۔

دادا بچوں کو گھر لے گئے اور اماں کو جو دھچور تار کر دیا۔

میں نے چپ سادھ لی۔ آج تک طے نہیں کر پائی کہ میرے لیے اس کے سوا کوئی دوسرا راستہ بھی تھا۔ اور آگے ان تین بچوں کے ساتھ کون سا راستہ کھول پاؤں گی۔

مگر نہ جانے ضدی دل کیوں بار بار کہتا تھا۔ ارے سب ٹھیک ہو جائے گا۔ دنیا میں ایسی کوئی مصیبت نہیں جس کا حل نہ ہو۔

# اُلٹے بانس بریلی

جاورہ سے بریلی پہنچی تو کوئی اسٹیشن پر لینے نہیں آیا تھا۔ میں جن حالات میں جاورہ سے فرار ہوئی تھی تار دینے کی مہلت کہاں تھی۔ مہمانوں میں صرف باجی رام پور سے آئی تھیں۔ چھوٹی آپا حیدرآباد سے آنے والی تھیں مگر دولہا بھائی کو چھٹی ہی نہ مل سکی اس لیے وہ نہیں آ رہی تھیں۔ جودھپور سے بھی کوئی نہیں آیا تھا۔ ابھی شادی میں چھ سات دن باقی تھے نیّر مایوں بیٹھ چکی تھی۔ گو انتظار تھا کہ رسم بعد میں سب کے آنے کے بعد ہو گی۔

میں نے کسی کو نہیں بتایا کہ عظیم بھائی اور دلھن بھابی میرج ٹی بی ہسپتال میں ہیں اور میں دو بچوں کو گھر میں سوتا ہوا چھوڑ آئی ہوں۔ دل بہت پریشان تھا بچوں کی طرف سے۔ آپا کو عظیم بھائی کی بیماری اور بچوں کی تنہائی کے بارے میں ان کی شادی میں ناشادی پھیلانے سے کیا فائدہ۔ مگر جب سوچتی تو دم ٹوٹنے لگتا، ایسی وحشت ہوتی کہ جی چاہتا واپس لوٹ جاؤں مگر واپسی کا خوف اور بھی بھیانک تھا۔

نیّر مجھے کبھی منھ فق سوچ میں ڈوبا دیکھتی تو اسے مجھ پر بڑا ترس آتا۔

"ہائے بہن دیوانی ہو جگنو بھائی سے شادی کیوں نہیں کر لیتیں۔"

"ارے ہٹاؤ تمہیں شادی کی پڑی ہوئی ہے۔ میں یہ تین بچے کیسے سنبھالوں گی۔"

"کیوں لے آئیں انھیں۔ اور اس گھٹنوں چلتی مینو کو لانے کا کیوں شوق چرایا؟"

"بس تم تو جانتی ہو میں تھوڑی سی پاگل ہوں۔"

"دلھن ممانی اور ماموں جان کیوں نہیں آئے؟"

اُف کمبخت! جی چاہا ایک گھونسا لگاؤں مگر ضبط کر گئی۔

"انھیں چھٹی نہیں ملی۔ ہاں تمہارے دولھا میاں آگئے۔"

"آگئے" بنیز شرمائی۔ "کہتے ہیں ساتھ لندن لے جائیں گے۔" مخمل کی واسکٹ پر سلمے کے پھول ٹانکتے ہوئے کہا۔ اور آنکھوں سے لڑیاں بہنے لگیں۔

"کیوں، لندن جانا نہیں چاہتیں؟"

"لو جانا کوئی اپنے بس کی بات ہے۔"

"کیوں تم انکار کر دو۔ دو سال بعد تو آہی جائے گا۔"

"ان کا وہاں اکیلے دل نہیں لگتا اس لیے تو بیچ پڑھائی میں شادی کر رہے ہیں۔"

"تم خود بھی جانا چاہتی ہو۔ ارے مزے رہیں گے۔"

"میں وہاں مزے کرنے کے لیے تھوڑی جارہی ہوں۔"

"پھر تو بی۔ اے کر ہی ڈالو تمہاری سسرال میں سبھی لڑکیاں تعلیم یافتہ ہیں۔ رشتہ کی بہن بی اے بی ٹی ہیں۔ سگی بہنیں تو بس گھر میں ہی پڑھیں اور انھیں زیادہ پڑھی لکھی لڑکیاں پسند بھی نہیں۔"

"کیوں؟"

"بس کہتے ہیں۔ کوئی نوکری تو نہیں کرنا۔"

"مگر بدر النساء باجی اور۔۔۔"

"وہ ان کی ددھیال والیاں ہیں۔ ننھیال میں بس گھریلو تعلیم امور خانہ داری سینا پرونا بس بہت ہوتا ہے۔"

"چڑیل تو اتنی ذہین ہے تھوڑے ہی نمبروں سے تو تھرڈ پوزیشن میٹرک میں لے آئی تھی پوری یونیورسٹی میں۔ رضی کو تو فخر کرنا چاہیئے اسے تو کبھی فرسٹ ڈویژن بھی نہ ملی ہوگی مت کر باجی سے شادی۔"

"اے بس لگیں بکنے۔ خدا کے لیے منہ سے بھی یہ بات نہ نکالنا۔ ولایت پاس اور پھر ماں باپ کا اکلوتا بیٹا اتنی بڑی جائیداد کا مالک لاکھوں میں ایک ہے۔ اور مجھ میں کیا دھرا ہے۔ ایک سے ایک لڑکی خاندان میں آس لگائے بیٹھی ہے۔"

نیز بے حد جاذب نظر چمپئی رنگ نازک نقشہ معصومیت کا مجسمہ نازک دبلی پتلی جو کپڑا پہن لیتی کھل اٹھتا۔ وہ سب کچھ تھی جو میری تمنا تھی کہ میں ہوتی۔

اور پھر کتنی فرماں بردار بزرگوں کے آگے سر جھکانے والی۔ کھانا پکانے میں مشاق سینے پرونے میں اس کا جواب نہیں۔ کس قدر جاں فشانی سے اس نے اپنا چہرہ سنوارا تھا۔ ایسا کارچوب کا مدانی اور کرنھائی

کا کام کہ بڑے بڑے کاریگر عش عش کرائٹھیں۔ جو دیکھتا تھا اس کے سگھڑپے کے گن گانے لگتا۔ سارے محلے میں اس کے سگھڑاپے کی دھوم مچی تھی۔ مجھ پر ایک دم احساس کمتری پہاڑ بن کر ڈھے پڑا۔

"تم کب کروگی شادی؟" اس نے میرا اترا منہ دیکھ کر بڑی نرمی سے پوچھا۔ جی چاہا بتادوں اگر سر میں کیڑے نہ بھرے ہوتے تو آج شاید اس وقت میں لال جوڑا پہنے گھونگھٹ نکالے بال بال موتی پروئے کبوتر کے انڈے برابر ہیرے کا جگنو پہنے اپنے نواب دولھا کے قدموں کی آہٹ پر کان لگائے بیٹھی ہوتی۔

مگر مجھے ایک دم ہنسی آگئی، میرا اور گھونگٹ کا کیا جوڑ۔ میں نے بات کا رخ موڑا۔

"ابا نے لکھا تھا یہاں کوئی مسلم اسکول ہے لڑکیوں کا وہاں ہیڈ مسٹرس کی ضرورت ہے۔"

"اے ہے پھر نوکری کی جھک سوار ہوگئی۔ شادی نہیں کروگی؟"

"کروں گی بھئی۔"

"کب۔"

"بس تمہارے فرض سے سبکدوش ہوجاؤں تو جھٹ اپنی برات چڑھوالوں گی۔"

نیر کا منہ پھول گیا۔ اماں ٹھیک کہتی ہیں بے تُکا بجار ہوں۔ اس نے گھڑی دیکھی اور مغرب کی نماز کے لیے اُٹھ کھڑی ہوئی۔ میں بالشت سے مخمل کی صدری ناپنے لگی کتنی پتلی تھی نیر کی کمر.....

دوسرے دن باجی بڑے دولھا بھائی اور مدحت آگئے۔ اور تیسرے دن ممانی جان مع اختر جمیلہ کے آگئیں۔ اسی شام کو اماں بھابی وسیم بھائی اور ان کا بچہ حکیم آگئے۔

اماں نے کھاجانے والی نظروں سے مجھے گھورا اور میری سٹی گم ہوگئی۔

"نامراد تو چچا کو چھوڑ کے آگئی۔" انھوں نے اکیلے میں پکڑہی لیا۔

"اماں کسی سے کہنا نہیں، سرفراز چچا ملے تو وہ تمھیں بتائیں گے۔ نواب صاحب منے بھائی کی جان کے دشمن ہو رہے تھے۔"

"اے کیا بک رہی ہے۔"

"قسم سے سرفراز چچا نے چپکے سے بتایا، اور نزہت کو حرم میں ڈالنے والے تھے۔ اور مجھے بھی۔"

"اے موئے نواب کو باوے کتے نے کاٹا ہے جو تجھے حرم میں ڈال کے عذاب مول لیتا، میری بات یاد رکھیو تیری بڑی مٹی خراب ہوگی۔"

"اُنھ ہونے دو میری ہی تو مٹی خراب ہوگی۔"

"خاندان کی ناک کٹے گی۔"

"ابا گئے۔ بڑے ابا بھی رخصت ہوئے، پھوپھی بادشاہی سے جھگڑا ہے۔ خاندان میں اب ناک کون سی بچی ہے۔"

"ماموں کسی گنتی میں نہیں۔"

"ارے ماموں سینکڑوں میل جودھپور میں، ان کی ناکیں میری چھریوں تک کہاں پہنچیں گی۔ ہاں اماں منے بھائی کے بارے میں آپا کو نہ بتانا۔"

"اے میں کوئی دیوانی ہوں۔"

نیر کی شادی بڑی دھوم دھام سے ہوئی۔ آپا نے نزہت مکھن اور مینو کے جوڑے راتوں رات سی ڈالے۔ میں نے ایک سفید شفان کی ساڑی خرید کے اس پہ جھپا جھپ نیر سے ٹھپا اور کرن ٹنکوالی۔ شادی میں بڑے مزے آئے۔ میں قطعی ساس بننے کے موڈ میں نہیں تھی۔ ویسے اختر جمیلہ بھی ساس ہی تھیں۔ سالیوں میں مرگھلی سی نزہت اور تنیا مرچ آٹھ برس کی مدحت تھی۔ لہٰذا ہم نے قطعی سالیوں کا رول سنبھال لیا اور دولہا والوں کی خوب خبر لی۔ رضی کو بھی ناکوں چنے چبوا دیے۔ سمدھنوں کے ساتھ سمدھن بن جاتے اور دولہا اور اس کی بہنوں کے ساتھ سالیاں بن کے ناطقہ بند کرتے۔ نیر کے بھائی مجیب جمیلہ پہ نہ جانے کب سے دانت لگائے بیٹھے تھے۔ دجہیست میں ہم نے لڑکوں کو بھی اندر بلا لیا جھٹ بول کر کہ اجازت ہے۔ ویسے خاندان کا معاملہ تھا زیادہ پردے کا سوال نہیں تھا پھر تو بہت سے لڑکے در آئے اور ان اس شان سے کھیلا گیا کہ جواب نہیں اور چوتھی کے دن تو ہاتھ پیروں کی خیر منائی پڑی بزرگوں کی ڈانٹ ڈپٹ سننے کی نہ فرصت اور نہ ارادہ۔ بڑی بوڑھیاں بے حد خفا مگر پبلک قطعی بزرگوں کے بس میں رہنے کو تیار نہ تھی جب سکون ہوا اور مہمان رخصت ہوگئے تو الزام میرے سر تھوپنے کی کوشش کی گئی مگر گزشتہ رات اور دن اودھم میں ایسا گذرا تھا کہ ڈانٹ نے لوری کا کام کیا اور ذرا سستانے کو گاؤ تکیے پر سر ٹکایا تھا کہ بے ہوشی طاری ہوگئی۔

شادی میں گرلز اسکول کے منیجر کی بیگم بھی ملیں۔ انھوں نے کہا مہینہ بھر سے اسکول کھلا ہوا ہے۔ مگر ہیڈ مسٹرس کا تقرر نہیں ہوا ہے لوگوں کا تقاضا ہے کہ مسلمان ہیڈ مسٹرس رکھی جائے اس لیے بس شادی کا ہنگامہ ختم ہوتے ہی آجایئے۔

تیسرے دن خود منیجر صاحب آئے اور بات طے ہوگئی۔ سو روپیہ مہینہ کوٹھی میں جتنے کمرے چاہوں لے سکتی ہوں۔ بڑا ہوا اسکول ہے دو قدم پر، بس بیچ میں ایک دیوار ہے۔ میں نے اسی دن جاکر چارج لے لیا۔ ہاں ایک اور مصیبت ٹوٹ پڑی۔ چوتھی کے دوسرے دن بھابی نے ایک عدد بچی دے ڈالی ہم لوگ

جاگے تو معلوم ہوا بچی پیدا ہوگئی۔ بھابی نے چوں بھی آواز نہ نکالی۔ اُف بھابی نری گائے ہے نہیں گائے تو بہت اُڑاتی ہے۔ جب تک مہمان رہے میں اسکول سے سیدھی گھر آجاتی۔ جاورے کے اسکول کی اور بات تھی۔ یہاں باقاعدہ آٹھویں تک اسکول تھا۔ میں نے نزہت کو ساتویں میں داخل کرلیا اور منّھو کو پہلی میں۔ دو چار اور چھوٹے لڑکے بھی آتے تھے۔

نزہت اور منّھو نے ایک دفعہ بھی نہ پوچھا کہ ماں باپ کہاں ہیں اور مینو تو بولنا ہی نہیں جانتی تھی۔ یں چھٹیاں عظیم بھائی کے ہاں ہی گذارتی تھی اور پھر جاورہ میں ساتھ رہا تھا۔ بچے میرے گھرے میں ہی سوتے تھے۔ باپ ہمیشہ کے بیمار اور ماں تیماردار۔ بچے ماں باپ سے زیادہ میرے قریب تھے۔

کبھی سوتے میں مکھن چونک کر رو دواتی۔ کو پکارنے لگتا۔ ماں کو دلھن امّی کہتا تھا۔ میرا دل کانپ اٹھتا مگر کیا کرسکتی تھی۔ اماں نے نزہت کو لے جانا چاہا تو میں نے انکار کردیا اور جھوٹ بول دیا کہ منّے بھائی نے کہا ہے اس کی پڑھائی کا نقصان ہوگا۔

"تین بچوں کو سنبھال لوگی۔" میرا خیال تھا وہ مینو اور مکھن کو لے جائیں گی۔

"میں نے کہا ہاں۔

"پھر بیچ میں واویلا نہ مچانا۔ میں کسی کو لینے نہیں بھیجوں گی۔"

"نہیں اس کی ضرورت نہیں پڑے گی اگر پڑی تو میں خود ہی پہنچا جاؤں گی۔ منّے بھائی تو اچھے ہوکر آجائیں۔"

شادی کا ہنگامہ ختم ہوگیا مہمان رخصت ہوگئے آپا نے کھانا پکانے کے لیے ایک لڑکا دیدیا۔ بریلی میں کس بلا کی غربت تھی کوڑیوں میں نوکر ملتے تھے۔ دن میں تین چار ماما اور بچی دفتر میں حاضری دیتے۔ مگر اسکول کی ایک غریب مائی تھی میں نے اسے کوٹھی میں جگہ دے دی۔ مہتر وغیرہ تو تھے ہی ایک چپراسی بھی تھا۔

مجیب اور حبیب بھی واپس علی گڑھ جاچکے تھے۔ نیر کی خوب دعوتیں ہوئیں اور وہ بھی آنسو بہاتی انگلینڈ سدھاری۔ میں نے آپا سے کہا۔

"میرے پاس آجاؤ آپا۔ یہاں بس منا (یعنی ان کی ساس) ہیں جو صبح برقع سر پہ ڈال کے پڑوس میں نکل جاتی ہیں۔ سارا دن اکیلی رہتی ہوں۔"

پہلے تو ٹال گئیں پھر میں نے نزہت کو لگادیا ان کے پیچھے۔ وہ نزہت کو بہت چاہتی تھیں۔ دلھن بھابی تو نادان تھیں۔ آپا اور اماں نے نزہت کو پالا تھا۔ آپا راضی ہوگئیں۔ کچھ بستر ساتھ تھے، میں

نے اور خریدنا چاہے مگر آپا کے پاس درجنوں دریاں اور چادریں تھیں سارے برتن بھی انھیں نے دیے۔
میں تنخواہ انھیں دے دیتی ضرورت ہوتی ان سے پیسے مانگ لیتی۔ وہ ضرور اپنے پاس سے بھی خرچ کرتی ہوں گی۔ مہینے کے آخر میں جب میں نئی تنخواہ دیتی تو وہ کچھ بچے ہوئے روپے پکڑا دیتیں، جو بہت ہوتے تھے۔ اور میں اِدھر اُدھر خرچ کر دیتی۔ خرچ کی مجھے زیادہ عادت ہی نہیں تھی۔ پاس ہی ایک سینما ہال تھا کافی اچھا والا۔ منیجر کی لڑکی اسکول میں پڑھتی تھی۔ بہت منع کرنے پر بھی وہ ہر نئی فلم کے ٹکٹ بھجوا دیتے تھے سو روپے بہت ہوتے تھے۔

مجھ سے پہلے جو ہیڈ مسٹرس تھیں وہ کافی بزرگ اور تجربہ کار تھیں حالاں کہ انٹر پاس تھیں لیکن بہت سال کا تجربہ تھا۔ انھوں نے ابتدا میں اسکول کی بنیاد ڈالی تھی۔ منیجر صاحب نے انھیں اسکول نہیں چھوڑنے دیا۔ مسز مارکس بڑی سخت تھیں اور مجھے ہیڈ مسٹرس صرف اس لیے بنانا پڑا تھا کہ اسکول کو چندہ دینے والوں کا اصرار تھا۔ منیجر صاحب نے مجھے بتا دیا تھا۔

"مسز مارکس بہت خفا ہیں ذرا ان سے ہوشیار رہیے گا۔ انسپکٹریس آف اسکولز مس فلپس سے ان کے بڑے گہرے تعلقات ہیں، عیسائی ہیں نا۔"

نہ جانے میری کون سی رگ ٹیڑھی ہے کہ کوئی مذہب کا اڑنگا لگائے تو بہت جی جلتا ہے قاعدہ سے اسکول کی بہتری کے لیے مسز مارکس کو ہیڈ مسٹرس ہونا چاہیے تھا۔ مگر وہ عیسائی تھیں۔

عجب ضدی طبیعت ہے بد قسمتی سے کہ میں کوئی اچھی رائے بھی دے تو اس کا اُلٹا کرتی ہوں۔ خدا جانے کیوں؟ میں نے مسز مارکس سے چوکس رہنے کے بجائے ان سے بے حد ادب سے بات کی۔ وہ آئیں تو میں کھڑی ہو گئی۔ وہ گھبرا گئیں سمجھیں شاید میں غصہ میں کھڑی ہو گئی ہوں اور اب ان پر رعب جھاڑوں گی۔

"بیٹھیے"۔ میں نے کہا۔

وہ منہ پھلائے بیٹھ گئیں۔

"مسز مارکس، آپ جانتی ہیں نہ مجھے ہیڈ مسٹرس بننے کا تجربہ ہے نہ میں آفس روٹین سمجھتی ہوں۔ آپ کی اور میری تنخواہ برابر ہے یہ زیادتی ہے خیر آپ کا فنڈ جمع ہے اور میں یہاں مستقل رہنے والی نہیں ہوں۔ میرے پیر میں چکر ہے میرا ارادہ اگلے سال ٹریننگ کے لیے باہر جانے کا ہے یہ اسکول آپ کا ہے آپ نے اسے زندگی دی ہے۔ آپ سب کچھ جانتی ہیں میں کچھ نہیں جانتی، میں جھوٹی شان کی قائل نہیں اور میں نے خود کو کبھی کسی مغالطے میں نہیں رکھا۔ اگر آپ میری مدد نہیں کریں گی تو یہ اسکول نہیں چل سکے گا اور میں استعفیٰ دے کر چل دوں گی۔ جودھپور میں میرا خاندان ہے مجھے خوشی سے قبول کرے گا اور کوئی دروازہ نہ ملا تو شادی

بھی خاندان میں کروں گی مگر میں اپنی زندگی فی الحال اپنی مرضی سے گزارنا چاہتی ہوں۔ میں گئی تو دوسری مسلمان ہیڈ مسٹرس آجائے گی۔ آپ کو کوئی فرق نہیں پڑے گا۔"

مسز مارکس سناٹے میں رہ گئیں۔ میری آواز میں خوشامد یا نرمی کے بجائے تھوڑی سی دھمکی شامل تھی۔ ان کی سمجھ میں نہیں آیا میں کیا بک رہی ہوں۔

"کسی نے میرے خلاف کان بھرے ہیں آپ کے۔" وہ ذرا کھری آواز میں بولیں۔

"مسز مارکس اگر میرے کان کسی کا کہا سننے کے عادی ہوتے تو آج میں یہاں نہ ہوتی میں اپنی رائے خود قائم کرنے کی عادی ہوں۔"

"سنا ہے آپ کافی تجربہ کار اور غصہ ور ہیں۔ ہیڈ مسٹرس رہ چکی ہیں کسی ریاست میں۔"

"ہیڈ مسٹرس اور ریاست کے گرلز اسکول میں۔ ایک سال سے بھی کم۔"

"مجھے اس اسکول سے لگاؤ ہے .... لڑکیوں کی تعلیم کی میں شدت سے حامی ہوں۔"

"خاص طور سے مسلمان لڑکیوں سے آپ کو تو زیادہ ہی ہمدردی ہوگی کیوں کہ وہ ہر قوم سے پیچھے ہیں۔"

"یہاں کرسچین لڑکیاں بھی پڑھتی ہیں۔"

"مسز مارکس کم سے کم ہم عورتوں کو یہ ہندو مسلم کرسچین کے چکر میں نہیں پڑنا چاہئے۔ میں نے جو بھی علم حاصل کیا ہے وہ کرسچین ٹیچرس نے ہی بخشا۔ ہمارے ملک کے زیادہ تر اسکولوں کی بنیاد عیسائی استادوں نے رکھی۔ اور میرے استادوں نے کبھی میرے ساتھ دوسرے فرقہ کی طالبات سے مختلف برتاؤ روا نہیں رکھا۔ علم کی دولت بانٹتے وقت انھوں نے مجھے صرف طالب علم سمجھا۔ اس اسکول میں بھی زیادہ عیسائی استانیاں۔ دو ہندو ہیں دو مسلمان۔ ایک میں اور ایک رضیہ بیگم جو سلائی وغیرہ سکھاتی ہیں۔"

اتنے میں اسکول کی گھنٹی بج گئی۔ دوسری استانیوں سے میرا منیجر صاحب نے تعارف کرا دیا تھا۔ اس دن ہم سب نے مل کر کھانا کھایا۔ میں نے اپنا کھانا گھر سے نہیں منگوایا۔ سب کے کھانے چکھے۔

"آپ تو بالکل ہیڈ مسٹرس نہیں لگتیں۔" مس لال جو سب سے کمسن اور تیز تھی بولی۔

"منیجر صاحب اور چپراسی کے سامنے فرسٹ کلاس ہیڈ مسٹرس لگتی ہوں۔ اور یہاں لڑکیوں کے سامنے میں کچھ لگنے کی کوشش نہیں کرتی۔"

"بہت ڈرتی ہیں آپ سے لڑکیاں۔"

"سچی بات تو یہ ہے کہ میں لڑکیوں سے ڈرتی ہوں اس لیے چہرے پر رعب طاری کر لیتی ہوں

سیلنٹ ڈیفنس میں یہاں نئی اور بات ہے سب کے سامنے میں آپ سے بھی ڈروں گی اور رعب طاری کروں گی ورنہ بھانڈا پھوٹ جائے گا۔ کلاس میں معائنہ کرنے آویں تو ذرا ہوشیار رہیے گا۔ اگر آپ اسی طرح ہنس دیں تو شامت آجائے گی "مس لال بری طرح ہنس رہی تھی چپ ہوئی۔ اس دن سے مسز مارکس نے مجھے تمام رجسٹروں کا اندراج سمجھایا۔ مجھے زیادہ تو دوسری ٹیچر جانتی تھیں۔ جاورے میں ایک رجسٹر تھا اس میں لڑکیوں کے نام لکھے تھے۔ دو کمرے تھے ایک میں سب چھوٹی بڑی امیرزادیاں اور کچھ افسروں کی بیٹیاں صاحبزادیاں بنچوں پر بیٹھتی تھیں۔ ایک میز کے پیچھے کرسی پر میں بیٹھتی تھی۔ دوسرے درجے میں نیچے کلاس کے کلرکوں وغیرہ کی نسبتاً غریب لڑکیاں بیٹھتی تھیں جنھیں ایک بڑی بی قرآن کی تعلیم دیا کرتی تھیں۔

عجب مسخرہ طریقہ تھا تعلیم کا۔ کچھ کو انگریزی حروف یاد تھے۔ کچھ لکھنا بھی جانتی تھیں کچھ تھوڑے انگریزی کے جملے بھی بول لیتی تھیں۔ ایک ہندو لڑکی چھٹی جماعت کا کورس پڑھ رہی تھی دو عیسائی لڑکیاں تیسری چوتھی کی پڑھ رہی تھیں میری سٹی گم ہو جاتی تھی کسی کو گنتی بھی نہیں آتی تھی۔

مگر سب کو انگریزی بولنے کا شوق تھا تو بس میں انگریزی بولنا سکھاتی تھی۔ نہایت بدشوق اور کند ذہن لڑکیاں تھیں صرف ایک لڑکی بلا کی ذہین اور طرار تھی شہزادی بیگم بڑی ہنس مکھ کلی طرح کھلتی ہوئی شکل۔ بے حد سج دھج کے آتی تھی۔ خوب گوٹے کے کپڑے، جھکے، گلوبند، جوڑے ہر وقت پہننے کی عادی تھی۔ زیادہ تر کی منگنیاں ہو گئی تھیں چند کے نکاح بھی ہو گئے تھے رخصت کی منتظر تھیں۔

شکر خدا کا کہ مجھ سے بہت ڈرتی تھیں۔

بریلی کی لڑکیاں ان سے لاکھ درجہ بہتر تھیں اور انھیں پڑھنے کا بھی شوق تھا مجھے پڑھانے سے ہمیشہ دلچسپی رہی۔

منیجر صاحب بھی میری کافی مدد کرتے تھے۔ اور پاس ہی جو لڑکوں کا اسکول تھا اس کے ہیڈ ماسٹر صاحب بہت ہی خلیق انسان تھے انھوں نے ایجوکیشن پر بہت سی کتابیں پڑھنے کو دیں۔

ایک دن منیجر صاحب نے کہا "انسپکٹرس مس فلپس معائنہ کرنے آرہی ہیں؟"

میں قطعی متاثر نہ ہوئی تو جل کر بولے۔

"میں نے کیا عرض کیا آپ نے سنا؟" وہ جب غصہ میں ہوتے تھے تو بڑے ادب سے بولنے لگتے تھے۔

"سوچ رہی ہوں مجھے کیا کرنا ہوگا۔" میں نے نہایت مخمس انداز میں کہا۔

"ارے صاحب انسپکٹرس آرہی ہیں اور آپ ..." مارے غصہ کے وہ نیلے پڑ گئے۔

